# خلافت اسلامیہ کا روشن باب

امیر المومنین سیدنا عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ (جنہیں پانچواں خلیفہ راشد بھی کہا جاتا ہے) جب زہر خوانی کے زیر اثر مرض الموت میں مبتلا ہوئے اور اس بیماری سے بچنے کی امید نہ تھی تو اپنے بعد ہونے والے خلیفہ یزید بن عبدالملک کو' جسے سلیمان نامزد کر گیا تھا' یہ وصیت نامہ لکھوایا۔۔۔

''میں تمہیں اس حال میں یہ وصیت نامہ لکھ رہا ہوں کہ مرض نے بالکل لاغر کر دیا ہے' تمہیں معلوم ہے کہ خلافت کی ذمہ داریوں کے بارے میں مجھ سے سوال کیا جائے گا اور اللہ تعالیٰ مجھ سے اس کا محاسبہ کرے گا اور میں اس سے کوئی کام نہ چھپا سکوں گا۔''

فَلَنَقُصَّنَّ عَلَيْهِمْ بِعِلْمٍ وَّمَا كُنَّا غَآئِبِيْنَ (الاعراف) ''ہم ان لوگوں سے اپنے ذاتی علم سے واقعات بیان کرتے ہیں اور ہم غیر حاضر نہ تھے۔''

ایسی حالت میں اگر اللہ مجھ سے راضی ہو گیا تو میں کامیاب ہوا اور ایک طویل عذاب سے نجات پائی اور اگر ناراض ہوا تو میرے انجام پر افسوس ہے' میں اللہ سے دعا کرتا ہوں کہ وہ محض اپنی رحمت سے عذاب جہنم سے نجات عطا فرمائے اور اپنی رضا سے جنت عطا کرے' تمہیں تقویٰ اختیار کرنا چاہیے اور رعایا کا خیال رکھنا چاہیے' کیونکہ میری طرح تم بھی تھوڑے ہی دن زندہ رہو گے' تمہیں اس سے بچنا چاہیے کہ غفلت میں کوئی ایسی لغزش سرزد نہ ہو جائے جس کی تلافی نہ کر سکو' سلیمان بن عبدالملک اللہ کا ایک بندہ تھا' اللہ نے اس کو وفات دی' اس نے مجھے خلیفہ بنا دیا اور میرے بعد تمہیں نامزد کیا' میں جس حال میں تھا اگر وہ اس لیے ہوتا کہ بہت سی بیویوں کا انتخاب کروں اور مال و دولت جمع کروں تو اللہ نے مجھے ایسے بہتر سامان دیئے تھے' جو وہ اپنے کسی بندہ کو دے سکتا تھا' لیکن میں سخت اور نازک سوال سے ڈرتا ہوں بجز اس کے کہ اللہ میری مدد فرمائے۔'' (سیرۃ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ)

**اولاد کے متعلق ارشاد:**

جیسا کہ معلوم ہے آپ نے موروثی جاگیر اور گھر کا ایک ایک تنکا بیت المال میں واپس کر دیا تھا اور آپ کی وفات کے وقت آپ کی اولاد کی معاش کا کوئی سامان نہ رہ گیا تھا' اس لیے وفات سے کچھ پہلے آپ کے برادر نسبتی مسلمہ بن عبدالملک نے آپ سے عرض کیا ''امیر المومنین! آپ نے مال و دولت سے ہمیشہ اپنی اولاد کا منہ خشک رکھا اور انہیں بالکل خالی ہاتھ چھوڑے جاتے ہیں' ان کے متعلق مجھے یا خاندان کے کسی فرد کو کچھ وصیت کرتے جائیے' عمر بن عبدالعزیزؒ نے اس کے جواب میں کہا' اللہ کی قسم میں نے ان کا کوئی حق تلف نہیں کیا' البتہ جس مال میں ان کا حق نہ تھا وہ ان کو نہیں دیا' تم کہتے ہو ان کے متعلق کسی کو وصیت کرتا جاؤں تو اس معاملہ میں میرا وصی اور ولی اللہ ہے' جو صلحاء کا ولی ہوتا ہے۔ میرے لڑکے اگر اللہ سے ڈریں گے تو اللہ ان کے لیے کوئی سبیل نکال دے گا' اور اگر وہ گناہ میں مبتلا ہوں گے تو میں مال دے کر ان کو گناہ کے لیے اور قوی نہ بناؤں گا' پھر لڑکوں کو بلا کر چشم پرنم فرمایا:

''میری جان تم پر قربان! جن کو میں نے خالی ہاتھ چھوڑا ہے' لیکن اللہ کا شکر ہے کہ میں نے تم کو اچھی حالت میں چھوڑا' بچو! تم کو کوئی ایسا عرب اور ذمی نہ ملے گا جس کا تم پر حق ہو' دو باتوں میں سے ایک بات تمہارے باپ کے اختیار میں تھی' ایک یہ کہ تم دولت مند ہو جاؤ اور تمہارا باپ دوزخ میں جائے' دوسری یہ کہ تم تہی دست رہو اور وہ جنت میں جائے' بس اللہ حافظ! اللہ تم کو اپنی حفظ و امان میں رکھے۔''

(تاریخ اسلام، ج ا ص ۹۸۳۔ از مولانا شاہ معین الدین احمد ندویؒ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم


# نوائے افغان جہاد

جلد نمبر ۲، شمارہ نمبر ۱۱

ذی الحجہ ۱۴۳۰ھ — دسمبر ۲۰۰۹ء


"ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل ترین عمل کے بارے میں پوچھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نماز۔ اس نے پوچھا: اس کے بعد؟ فرمایا جہاد۔ اس نے کہا: میرے والدین بھی (زندہ) ہیں۔ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں تمہیں اپنے والدین سے نیک سلوک کرنے کا حکم دیتا ہوں۔ اس نے کہا: "اس ذات کی قسم جس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حق کے ساتھ نبی بنا کر بھیجا ہے! میں ضرور جہاد کروں گا اور ضرور بالضرور ان دونوں (یعنی اپنے والدین) کو چھوڑ کر نکل جاؤں گا۔
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو تم بہتر جانتے ہو"۔

(فتح الباری: ۶/۱۰۶، صحیح ابن حبان و مسند احمد)

## عنوانات






تجاویز، تبصروں اور تحریروں کے لیے اس برقی پتے (E-mail) پر رابطہ کیجیے۔

Nawaiafghan@gmail.com

انٹرنیٹ پر استفادہ کے لیے:

Nawaiafghan.blogspot.com



قیمت فی شمارہ ۱۵ روپے


## قارئین کرام!

عصر حاضر کی سب سے بڑی صلیبی جنگ جاری ہے۔ اس میں ابلاغ کی تمام سہولیات اور اپنی بات دوسروں تک پہنچانے کے تمام ذرائع 'نظام کفر' اور اس کے پیروؤں کے زیر تسلط ہیں۔ ان کے تجزیوں اور تبصروں سے اکثر اوقات مخلص مسلمانوں میں مایوسی اور ابہام پھیلتا ہے، اس کا سد باب کرنے کی ایک کوشش کا نام 'نوائے افغان جہاد' ہے۔

**نوائے افغان جہاد**

- اعلائے کلمۃ اللہ کے لیے کفر سے معرکہ آرا مجاہدین فی سبیل اللہ کا موقف مخلصین اور محبین مجاہدین تک پہنچاتا ہے۔
- افغان جہاد کی تفصیلات، خبریں اور محاذوں کی صورت حال آپ تک پہنچانے کی کوشش ہے۔
- امریکہ اور اس کے حواریوں کے منصوبوں کو طشت از بام کرنے، ان کی شکست کے احوال بیان کرنے اور ان کی سازشوں کو بے نقاب کرنے کی ایک سعی ہے۔

اس لیے ..................

اسے بہتر سے بہترین بنانے اور دوسروں تک پہنچانے میں ہمارا ساتھ دیجیے

اداریہ

# تنکوں سے یہ سیلاب رُکا ہے نہ رُکے گا.......

یہ ایک کھلی حقیقت ہے کہ جس طرح آگ اور پانی کا ملاپ ممکن نہیں اور جس طرح اندھیرا اور اجالا ایک دوسرے کی ضد ہیں بعینہٖ کفر و اسلام ایک دوسرے سے باہم متصادم ہیں۔ انہیں مذاکرات کی میز پر بٹھانا، رواداری کے سبق پڑھانا، ڈائیلاگ میں درمیان بنانا ممکن نہیں خیر و شر اور حق و باطل کی کشمکش ازلی ابدی ہے۔ بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهُ فَإِذَا هُوَ زَاهِقٌ وَلَكُمُ الْوَيْلُ مِمَّا تَصِفُونَ: "مگر ہم تو باطل پر حق کی چوٹ لگاتے ہیں جو اس کا سر توڑ دیتی ہے اور وہ دیکھتے ہی دیکھتے مٹ جاتا ہے اور تمہارے لیے تباہی ہے اُن باتوں کی وجہ سے جو تم بناتے ہو"۔ (الانبیاء۔۱۸)

مغرب نے اس جنگ کی حیثیت واضح کرنے میں کبھی بخل سے کام نہیں لیا، ہم ہی تجاہل عارفانہ سے کام لے رہے ہیں۔ یہ کروسیڈ تھی اور ہے، اس کا ہدف اسلام کے سوا کچھ بھی نہیں۔ اوباما نے آکر اسے مزید واضح کر دیا۔ عراق سے فوجیں نکالنے کا نعرہ لگاتے ہوئے نئی حکمت عملی وضع کی اور بھرپور توجہ افغانستان کی جانب مرکوز کی، اب وہاں ہدف القاعدہ اور طالبان ہیں۔ القاعدہ کا نام ذرائع ابلاغ سے یک طرفہ ڈھول پیٹ پیٹ کر' کالا سیاہ' کرنے کی کوشش میں اپنا منہ کالا کر لیا گیا۔ سیکولر اور صلیبی پرچم تلے کھڑی پارٹیوں کا تو تذکرہ ہی کیا' اب بڑے بڑے اسلامی دانش ور، دینی جماعتیں بھی القاعدہ کو گالی سمجھتی ہیں۔ زبان و بیان، تحریر و تقریر سے اسے سنگسار کرنے کی سعی ناتمام کی گئی۔ میزائل برسا برسا کر بر ضا و رغبت، صحابہؓ صفت عرب مجاہد شہید کیے جا چکے یا بیچے جا چکے، جن کے سروں کی قیمت حسب ایمان صلیبی کمانڈروں نے لگائی تھی۔ نظریاتی اعتبار سے القاعدہ ہدف اول ہے: ہر وہ فرد اور گروہ جو موجودہ نظام کفر کی بیخ کنی چاہتا ہے' کفر اُسے القاعدہ کے نام سے جانتا اور پکارتا ہے۔ افغانستان میں صلیبی اور اُن کے ہرکارے نظام پاکستان نے 'مذاکرات کی میز بچھانے کی جو کروہ سازش کی ہے' اس میں بھی القاعدہ سے تعلق نہ رکھنے والے ''معتدل عناصر'' سے رشتۂ راہ و رسم استوار کیا جا رہا ہے۔

دوسری طرف وزیرستان، ملاکنڈ، باجوڑ، اورکزئی، مہمند، خیبر اور سوات میں آئے روز صلیبی جنگ کے نئے نئے مورچے دہکائے جاتے ہیں، صرف اور صرف ڈالروں کی جھنکار کے واسطے شکم و شہوت کے یہ اسیر دنیا میں متاعِ بے گراں 'ایمان' کو بھی اس حقیر متاعِ غرور پر لٹا دیتے ہیں۔ شرق و غرب کے تمام متقدمین و متاخرین فقہاء قرآن و سنت کی روشنی میں اس فتویٰ پر متفق ہیں کہ مسلمانوں کے خلاف کافروں کے ساتھ مل کر جنگ کرنے والا فرد اور گروہ دائرہ اسلام سے خارج ہو کر مرتد ہو جاتا ہے۔ خسر الدنیا و الآخرۃ کی حقیقی تصویر یہ طائفہ رذیلہ ہر میدان میں بری طرح پٹ رہا ہے۔ مجاہدین' کفار اور اُن کے کاسہ لیسوں کے سامانِ حرب کو غنائم بنا رہے ہیں اور دشمنانِ اسلام کی لاشوں کے کشتوں کے پشتے لگا رہے ہیں۔ محض نصرتِ الٰہی کے سہارے مجاہدین کو حاصل ہونے والی ان فتوحات کو سیم و زر کے بندے 'اہل ذرائع ابلاغ' کبھی صاف صاف چھپانے کی کوشش کرتے ہیں اور کبھی اصل حقائق آشکارا ہو جانے کی صورت میں اُنہیں 'غیر ملکی طاقتیں' چہار سو دکھائی دینے لگتی ہیں جبکہ حقیقت یہ ہے کہ اُن غیر ملکی کفریہ طاقتوں (را، موساد وغیرہ) کو یہ مجاہدین راہ حق اپنے لیے موت کے پیامبر دکھائی دیتے ہیں۔

جو کروسیڈ عیسائیوں اور اُن کے غلاموں کو سکول کے نصاب میں پڑھائی گئی تھی' ان کا اس دور کا جنگی رویہ عین وہی ہے۔ عیسائی فوجیوں اور اُن کے حواریوں کی نفسیات (خواہ قومیت کوئی بھی ہو) ظلم و بربریت کے بازار گرم کرتے ہوئے سابقہ تاریخ کے وہی ابواب دوبارہ رقم کر رہی ہے' خواہ وہ بغداد کی مساجد کی دیواروں پر صلیبی نشان اور زمین پر پھینکے ہوئے قرآن کے نسخوں پر بنائے صلیبی نشان ہوں' مساجد، قرآن پاک کی بے حرمتی، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں پے در پے بدترین گستاخی ہو یا ان صلیبیوں کی فرمائش پر اُن کے غلاموں کی لال مسجد، جامعہ حفصہ، سوات و وزیرستان میں قرآن، احادیث کے نسخے اور عفت مآب بیٹیوں کو جلا ڈالنے کے واقعات' طرز عمل عین وہی ہے جو صلیبیوں نے مسلمانوں کے ساتھ بارہویں صدی عیسوی میں روا رکھا۔ غضب کی بات یہ ہے کہ سوات سے وزیرستان تک ہر جگہ اللہ کے گھروں اور مدارسِ دینیہ کو تہہ و تیغ کیا گیا' گویا کہ ہدف یہ ہی تھیں اور 'اُن' سب کو سانپ سونگھ گیا' جو انگریزوں کے ہاتھوں تو قرآن عظیم الشان کی بے حرمتی پر تو آسمان سر پر اٹھا لیتے ہیں لیکن مرتد افواج کے ہاتھوں قرآن پاک کے ہزاروں نسخوں، احادیث کے مجموعوں، سیکڑوں مدارس و مسجدوں کے کٹ جانے پر ایک حرف بھی منہ پر نہ لائے۔ یوں لگتا ہے کہ وہ ان مرتدین کا یہ 'قومی حق' سمجھتے ہیں۔ یہ رویہ اکیسویں صدی، آزادی، جمہوریت اور انسانی حقوق کے ڈھنڈورے پیٹنے والوں کو زندہ درگور کر دینے کو کافی ہے۔

اسوۂ ابراہیمیؑ کی پیروی میں عید الاضحیٰ کا پیغام یہی ہے کہ اپنی قیمتی ترین متاع اللہ کی راہ میں پیش کر دو گویا کہ بزبانِ حال یہ پیغام ہے کہ اپنا اپنا اسماعیل پیش کرو!!! آیئے سیرت براہیمؑ کو مشعل راہ بنا کر سارے اصنامِ باطلہ کو پاش پاش کرتے ہوئے دل و جان سے کہیں.........

اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر اللہ اکبر و للہ الحمد




اسلام کا معنی یہ ہے کہ انسان اپنی مرضی اور خواہش کو اللہ کی مرضی اور خواہش پر قربان کر دے۔ سیدنا ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی پوری زندگی قربانیوں سے عبارت ہے۔ اللہ کے لیے اپنا گھر، علاقہ چھوڑا، قوم کی دشمنی مول لی، آگ میں کودنا گوارا کیا، معصوم بچے اور بیوی کو اللہ کے حکم پر مکہ کی بے آب و گیاہ پتھریلی زمین پر چھوڑ آئے، اپنے اکلوتے بیٹے کے گلے پر چھری چلا دی۔ اللہ تعالیٰ نے ان تمام باتوں کو امتحان قرار دیا ہے۔ فرمایا وَإِذِ ابْتَلَى إِبْرَاهِيمَ رَبُّهُ بِكَلِمَاتٍ فَأَتَمَّهُنَّ قَالَ إِنِّي جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ إِمَاماً (البقرہ: آیت 124) ''اور جب چند باتوں کے ذریعے ابراہیم کے رب نے ابراہیم کی آزمائش کی تو ابراہیم نے ان باتوں کو پورا کر دکھایا، چنانچہ اللہ نے فرمایا یقیناً میں تمہیں تمام لوگوں کا امام بنانے والا ہوں۔

اسلام کا دوسرا نام قرآن مجید میں ملتِ ابراہیم آتا ہے۔ اسلام کا معنی قربانی دینا، اپنے آپ کو اللہ کے سپرد کر دینا ہے اور ابراہیم علیہ السلام کی زندگی اس قربانی کی عملی تصویر ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے إِذْ قَالَ لَهُ رَبُّهُ أَسْلِمْ قَالَ أَسْلَمْتُ لِرَبِّ الْعَالَمِينَ ''جب اُس کے رب نے اُس سے کہا کہ اسلام لے آؤ تو (ابراہیم علیہ السلام نے) کہا: میں اسلام لایا رب العالمین کے لیے''۔ (سورۃ البقرہ: 131)

یہاں اسلام سے مراد مطیع و منقاد ہو جانا ہے۔ اسی طرح جہاں بیٹے کو ذبح کرنے سے متعلّق ابراہیم علیہ السلام کا خواب اور پھر پورا واقعہ بیان ہوا ہے' وہیں ابراہیم علیہ السلام کے ذبح کرنے اور اسماعیل علیہ السلام کے ذبح ہونے پر آمادہ و تیار ہو جانے کے لیے اللہ تعالیٰ نے اسلام کا لفظ استعمال کیا ہے: فرمایا فَلَمَّا أَسْلَمَا وَتَلَّهُ لِلْجَبِينِ ''جب وہ دونوں (اللہ کے حکم پر) مطیع ہو گئے اور (ابراہیم علیہ السلام نے) اُسے جبین کے بل لٹا لیا'' (الصافات: 103)

یہاں ہمارا مقصود واقعہ بیان نہیں کرنا بلکہ یہ بتلانا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سیدنا ابراہیم اور سیدنا اسماعیل علیہما السلام کے اس عظیم قربانی کے لیے تیار ہو جانے کے لیے ''اَسلمنا'' کا لفظ استعمال کیا ہے۔ ثابت ہوا کہ اسلام قربانی کا دین ہے، اسی طرح ابراہیم اور اسماعیل علیہما السلام کی دعا کے الفاظ ہیں رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِن ذُرِّيَّتِنَا أُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ''اے ہمارے رب! ہم دونوں کو مسلمان بنا اور ہماری نسل میں سے بھی ایک امت مسلمہ پیدا فرما''۔ (البقرہ 127)

اپنی اس دعا میں آگے فرماتے ہیں کہ ہماری نسل میں ایک عظیم الشان رسول بھیج۔ غور کیجیے کہ یہ دعا جو خانہ کعبہ کی تعمیر کے وقت کی جا رہی ہے، اس وقت ابراہیم اور اسماعیل علیہما السلام آزمائش کی بھٹیوں سے کندن بن کر نکل چکے تھے، پکے سچّے مسلمان بلکہ وقت کے عظیم الشان پیغمبر ہیں لیکن کہہ رہے ہیں کہ اللہ ہمیں مسلمان بنا دے اس کا معنی یقیناً یہ ہے کہ ہمیں آئندہ زندگی میں بھی اپنا فرماں بردار بنائے رکھنا۔

آج ہم اپنے آپ کو مسلمان تو بڑی آسانی سے کہہ دیتے ہیں لیکن کیا ہم نے کبھی اپنے اسلام اور ابراہیم علیہ السلام کے اسلام کا موازنہ کیا ہے؟ کیا کبھی ہم نے اسلام کا صحیح مفہوم سمجھنے کی کوشش بھی کی ہے؟ قرآن کہتا ہے وَمَن يَرْغَبُ عَن مِّلَّةِ إِبْرَاهِيمَ إِلاَّ مَن سَفِهَ نَفْسَهُ ''اور کون بے رغبتی کر سکتا ہے ملتِ ابراہیم سے سوائے اُس کے جس نے اپنے نفس کو احمق بنا لیا'' (البقرہ 130)۔ بے وقوفی اور احمقانہ پن یہ نہیں کہ آپ اپنی جان و مال کو اللہ کی خاطر قربان کر دیں بلکہ قرآن کی رو سے اصل نادانی ہی یہ ہے کہ آپ قربانی سے گریز اور حق و باطل کی کشمکش سے فرار کی راہ اپنائیں۔

ابراہیم علیہ السلام نے تو اللہ کی محبت میں تمام دنیاوی محبتوں کو قربان کر دیا تھا۔ انسان کی اعلیٰ ترین خواہشات اور محبتیں اپنے گھر، خاندان، وطن، بیوی بچے اور اپنی جان سے متعلّق ہوتی ہیں اور ابراہیم علیہ السلام نے ان تمام چیزوں کی قربانی دی جبکہ ہم ان کے مقابلے میں ادنیٰ ترین قربانی دینے کے لیے بھی تیار نہیں ہیں۔

دین اسلام قربانی مانگتا ہے اگر قربانی اور آزمائش نہ ہو تو کھرے کھوٹے کی تمیز نہیں ہو سکتی اور جب کوئی انسان اللہ کے لیے قربانی دینے کا عزم لے کر اور عزیمت کا راستہ اختیار کرے تو اللہ تعالیٰ بھی اس بندے کی لاج رکھتا ہے۔ وہ تو ایسا مہربان مالک ہے کہ کوئی اس کی طرف چل کر جائے تو وہ اُس کی طرف دوڑ کر آتا ہے، بندہ ایک بالشت اس کی طرف بڑھے تو وہ مالکِ رحیم ایک بانہہ اُس کی طرف بڑھتا ہے۔ ہم نے یہ کیوں سمجھ لیا ہے کہ اگر ہم مخلص ہو کر اللہ کے لیے قربانی دیں گے تو وہ اللہ ہمیں بے یار و مددگار چھوڑ دے گا بلکہ اللہ کا تو وعدہ ہے کہ إِن تَنصُرُوا اللَّهَ يَنصُرْكُمْ ''اگر تم اللہ کی مدد (یعنی اس کے دین کی مدد) کرو گے تو اللہ تمہاری مدد کرے گا'' (محمد 7)۔ اگر آپ اللہ کے لیے دنیاوی محبتیں قربان کر دیں گے تو اللہ تعالیٰ اپنی محبتیں آپ پر نچھاور کر دے گا۔ اگر آپ اللہ کی خاطر دنیا والوں کو ناراض کر دیں گے تو اللہ کی رضا اور آسمانوں اور زمین پر بسنے والے لاتعداد فرشتے اور ان گنت مخلوقات آپ کے لیے دعا گو اور ثنا خواں بن جائیں گی۔ اگر دنیا والے آپ کو بے یار و مددگار چھوڑ دیں گے تو اللہ کی مدد فرشتوں کے لشکر کی صورت میں

ابراہیم علیہ السلام کے حاضر و موجود حالات انتہائی پریشان کن، لیکن نتائج کتنے فرحت آفرین تھے! ابراہیم علیہ السلام کا توکل صرف اللہ پر تھا اگر دنیاوی اسباب پر نظر دوڑاتے تو کامیابیوں کے اس پُر خطر راستے کی ایک منزل بھی حاصل کرنا ممکن نہ ہوتا۔

آپ کے شاملِ حال ہو جائے گی۔

اگر آپ دنیا میں اللہ کے لیے پیاس برداشت کریں گے تو جنت میں دودھ اور شہد کی نہروں کے وارث بن جائیں گے اور اگر آپ اپنی جانوں کو جو آپ کی قیمتی ترین متاع ہیں' اللہ کی خاطر قربان کر دیں تو دائمی زندگی اور گناہوں کی بخشش کے حق دار قرار پائیں گے۔ اگر ہم یہ سب قربانیاں دیتے ہیں تو ہم نے کتنی ادنیٰ، فانی اور حقیر چیزوں کو کھو کر کتنی ابدی، بڑی اور حقیقی نعمتوں کو پا لیا۔ تو کیا ہم قربانی دینے کے لیے تیار ہیں؟

سیدنا ابراہیم علیہ السلام جس طرح قربانیاں پیش کرنے میں ہمارے لیے اسوہ ہیں' اسی طرح ان کی قربانیوں کے نتیجے میں انہیں ملنے والے انعامات اور فضیلتیں بھی ہمارے لیے ایک ہمت افزا سبق ہیں۔ ابراہیم علیہ السلام نے دنیا والوں کی محبت اور دوستی قربان کی، اللہ نے فرمایا: وَاتَّخَذَ اللّٰهُ إِبْرَاهِيمَ خَلِيلًا ''اور اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کو اپنا دوست بنا لیا'' (النسا 135)۔ ابراہیم علیہ السلام نے بابل کی اس وقت کی ترقی یافتہ تہذیب اور محلات چھوڑ کر اپنی بیوی اور بچے کو مکہ کے بے آباد اور بنجر علاقے میں بسایا، نتیجتاً بابل کی تہذیب مٹ گئی، محلات کھنڈرات بن گئے اور مکہ کی وادی سے دنیا کی سب سے بہترین تہذیب نے جنم لیا اور مکہ میں قائم خانہ کعبہ جس پر تمام محلات اور گھر قربان ہوں' اسے اللہ نے اتنی عزت دی ہے کہ اسے اپنا گھر قرار دیا اور دنیا کے کروڑوں مسلمان ایک ایک پیسہ جمع کر کے اُس گھر کی زیارت کے لیے تڑپتے ہیں جبکہ بابل کے کھنڈرات میں اُلّو بول رہے ہیں۔ جب سیدنا ابراہیم علیہ السلام کا بیٹا پیاس سے ایڑیاں رگڑ رہا تھا تو اللہ تعالیٰ نے آبِ زم زم کا چشمہ جاری کر دیا، جو کائنات کا سب سے بہترین اور بابرکت پانی قرار پایا، نیز ابراہیم علیہ السلام کی بیوی حاجرہ علیہا السلام غریب الوطنی اور بے چینی کی حالت میں صفا و مروہ کے درمیان جو چکر لگا رہی تھیں' اللہ کو ان کی اللہ کی خاطر بے بسی و بے کسی کی یہ ادا اتنی پسند آئی کہ اللہ تعالیٰ نے اس دوڑ کو حج اور عمرے کا رکن بنا دیا، اللہ کی خاطر غریب الوطن اور پریشان حال اللہ کے ان پیاروں کی راہوں کی دھول ہمارے لیے نشانِ منزل قرار پائے۔ اپنے اکلوتے بیٹے اسماعیل علیہ السلام کی قربانی پر آمادہ و تیار ہوئے تو اللہ نے اسے بھی بچا لیا اور دوسرے بیٹے اسحاق علیہ السلام کی بشارت بھی ساتھ ہی سنا دی۔ اللہ کی توحید کے لیے آگ میں کود پڑے اور اللہ تعالیٰ نے آگ کو گلزار بنا دیا۔

آج بھی ہو جو براہیم کا ایماں پیدا
آگ کر سکتی ہے اندازِ گلستاں پیدا

ان کی قوم نے تابع داری سے انکار کیا تو اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کو ساری کائنات کا امام بنا دیا۔ ابراہیم علیہ السلام کی قربانیوں اور پھر کامرانیوں کا موازنہ کیجیے اور بتلائیے کہ ابراہیم علیہ السلام کی قوم نے کیا کھویا اور کیا پایا.....؟

امام وہ ہوتا ہے جو دوسروں کے لیے اسوہ بن سکے، جس کی زندگی مشعلِ راہ ہو، جس کے پاس بیٹھنے سے آخرت کی فکر پیدا ہو، جس کا کردار اور عمل دنیاوی آلائشوں سے پاک ہو، جسے دنیاوی سود و زیاں کی کوئی پرواہ نہ ہو، جس کا دل ایثار و محبت کا سرچشمہ ہو، جس کا یقین غیر متزلزل ہو......اور یہ سب باتیں تب ہی ممکن ہیں کہ جب کسی دل میں قربانی کا جذبہ پیدا ہو۔ اللہ تعالیٰ نے تو اس چیز کو امامت قرار دیا ہے، ابراہیم علیہ السلام کا کردار امامت ہے اور ہم صرف نماز کی امامت پر ہی اکتفا کر بیٹھے ہیں۔ علامہ اقبال نے اس حوالے سے بڑی خوبصورت بات کہی ہے کہ

تو نے پوچھی ہے امامت کی حقیقت مجھ سے
حق تجھے میری طرح صاحبِ اسرار کرے
ہے وہی تیرے زمانے کا امامِ برحق
جو تجھے حاضر و موجود سے بیزار کرے

ابراہیم علیہ السلام کے حاضر و موجود حالات انتہائی پریشان کن، لیکن نتائج کتنے فرحت آفرین تھے' ابراہیم علیہ السلام کا توکل صرف اللہ پر تھا اگر دنیاوی اسباب پر نظر دوڑاتے تو کامیابیوں کے اس پُرخطر راستے کی ایک منزل بھی حاصل کرنا ممکن نہ ہوتا۔ یہ ناسازگار حالات آج بھی موجود ہیں۔ کیا کوئی ہے جو کہے کہ ہاں میں بھی کہہ سکتا ہوں

آگ ہے، اولادِ ابراہیم ہے، نمرود ہے
کیا پھر کسی کو کسی کا امتحاں مقصود ہے

اگر آپ دنیا میں اللہ کے لیے پیاس برداشت کریں گے تو جنت میں دودھ اور شہد کی نہروں کے وارث بن جائیں گے اور اگر آپ اپنی جانوں کو جو آپ کی قیمتی ترین متاع ہیں' اللہ کی خاطر قربان کر دیں تو دائمی زندگی اور گناہوں کی بخشش کے حق دار قرار پائیں گے۔

نمرود کے وارث میدانوں میں ہیں، آتشِ نمرود برس رہی ہے، اولادِ ابراہیم صحراؤں اور پہاڑوں میں، قید و بند کی صعوبتوں میں آزمائشوں سے گزر رہی ہے' اللہ تعالیٰ نتائج دے رہا ہے، آگ واپس نمرودیوں پر پلٹ رہی ہے لیکن ہمیں بھی یہ طے کرنا چاہیے کہ ہم کن لوگوں کا ساتھ دے رہے ہیں؟ زمین پر خدائی کے دعوے دار، ورلڈ آرڈر والوں اور ان کے اتحادیوں کے ساتھ یا اللہ کی توحید کے علمبردار اللہ کے بندوں کی صف میں......؟؟؟ قومیت و وطنیت اور نام نہاد تہذیب پر فخر کرنے والوں کے لشکر میں شامل ہیں یا صرف اور صرف اللہ کے کلمے کی سربلندی کے لیے مصروفِ عمل......؟؟؟

اے اللہ! ہمیں حق کو سمجھنے اور اُس کا ساتھ دینے کی توفیق عطا فرما! بے شک تو سننے اور قبول کرنے والا ہے۔ (آمین)

☆☆☆☆☆




پچھلے کچھ عرصے میں مجاہدین کی انقلابی و جہادی حکمت عملی (یعنی ریاست کے اندر تغیر ریاست) کے حوالے سے بہت سے خدشات کا اظہار کیا جانے لگا ہے۔ یہاں ہمارا مقصد ان مضامین پر کوئی نقد پیش کرنا نہیں۔ پہلے ان کے پیش گزاروں کے سامنے چند سوالات رکھنا ہے تاکہ معاملے کا دوسرا رخ بھی ان کے سامنے آسکے۔ امید ہے یہ حضرات سوالات کے علمی جوابات فراہم کریں فرمائیں گے۔ دھیان رہے کہ اس سوال نامے کا مقصد نفس موضوع پر اپنی کوئی اصولی رائے بیان کرنا نہیں (کیونکہ اس کے لیے ایک الگ مضمون اور پیرایے کی ضرورت ہے) بلکہ اس کا مقصد جہادی حکمت عملی کے نقادین کے مفروضات کو قبول کرتے ہوئے یہ دیکھنا ہے کہ آیا ان کے فکری منہج سے برآمد ہونے والے درج ذیل مضمرات تضادات (anomalies) کا کوئی تسلی بخش جواب مل سکتا ہے یا نہیں تاکہ ان کی فکری جامعیت سب پر واضح ہو سکے۔

## (۱) مجاہدین اور عالمی قوانین کی پاسداری پر

یہ بات علمی (خصوصا لبرل و سیکولر) حلقوں میں زور وشور سے اٹھائی جانے لگی ہے کہ مسلمان ریاستوں نے UNO کے چارٹر کے تحت عالمی قوانین پر دستخط کر رکھے ہیں جن کی رو سے جہادی تحریکات کی جدوجہد شرعاً جائز نہیں ہے۔ اس دلیل پر درج ذیل سوالات پیدا ہوتے ہیں:

۱۔ کسی غیر شرعی قانون کی شرعی حیثیت کیا ہوتی ہے؟ مثلاً سود ادا کرنے کے قانون کی شرعی حیثیت کیا ہے؟

☆ کیا ہیومن رائٹس پر مبنی عالمی قوانین شرعی ہیں یا غیر شرعی؟ (۱)

۲۔ کسی غیر شرعی قانون و معاہدے پر دستخط کرنے کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ کیا ایسا معاہدہ کرنا شرعاً جائز ہوتا ہے؟

۳۔ کیا کسی مسلمان حاکم کو شرعاً یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنی رعایا کی طرف سے کسی غیر شرعی و کفریہ قوانین و معاہدوں پر دستخط کرے؟

۴۔ پھر اگر ایسا معاہدہ کر ہی لیا جائے تو کیا کسی غیر شرعی قانون و معاہدے پر عمل کرنا شرعاً واجب ہوتا ہے؟

☆ یعنی کیا غیر شرعی معاہدہ لازم (Binding) ہوتا ہے؟

۵۔ اگر کوئی مسلمان حاکم اپنی رعایا کی طرف سے کسی ایسے غیر شرعی قانون پر دستخط کر دے تو کیا مسلمان عوام ان کی پابندی پر شرعاً مجبور ہوگی؟ کیا معصیت میں حکمرانوں کی اطاعت کرنا لازم ہوتی ہے؟

☆ تاریخی تناظر میں بتایا جائے کہ کیا ہر جگہ عالمی قوانین کی خلاف ورزی پہلے امریکہ اور اس کے اتحادیوں نے کی یا مجاہدین کی؟ اگر امریکہ اور اس کے اتحادیوں نے کی تو پھر مسلمان ریاستوں اور مجاہدین کو ان قوانین کی دہائی دینے کا کیا مطلب؟

۶۔ کیا 'اسلامی حکومت' اور 'مسلمانوں کی حکومت' ایک ہی شے کے دو نام ہیں یا ان میں فرق ہے؟

☆ کیا 'مسلمان کی کافر حکومت' محال شے ہے؟

☆ ظاہر ہے علما نے ہیومن رائٹس کی جن شقوں کو غیر اسلامی قرار دیا ہے، وہ اب بھی عالمی کفریہ قوانین کا حصّہ ہیں تو کیا ہیومن رائٹس کے واضح کافرانہ قانون کو ماننے اور ان پر دستخط کرنے کے بعد بھی 'مسلمان حکومتیں' اسلامی ہی رہیں؟

☆ کیا اس کافرانہ قانون پر دستخط ثبت کرنا بذات خود کسی ریاست کے غیر اسلامی ہونے کی دلیل نہیں؟

۷۔ لہٰذا دورِ حاضر میں وہ 'اسلامی حکومتُ' ہے ہی کہاں جو مسلمانوں کی طرف سے معاہدہ (وہ بھی غیر شرعی) کرنے کی مجاز ہو اور اس کا کیا گیا معاہدہ مسلمانوں پر لازم ہو؟

۸۔ اسلامی جدوجہد کا مقصد موجودہ سرمایہ دارانہ قانون پر مبنی نظام کی جزوی اصلاح (reform) کرنا ہے یا اسے تبدیل (replace) کرنا؟

☆ اگر مقصد صرف جزوی اصلاحات کرنا ہی ہے تو پھر کیا آپ یہ مانتے ہیں کہ یہ قانونی نظام اصولاً اسلامی ہی ہے (جو کہ اصلاً نہیں ہے)؟

☆ اور اگر مقصد اسے تبدیل کرنا ہے تو اس قانون کے اندر رہ کر جدوجہد کرنے کا کیا معنی ہوا؟ دنیا کا وہ کون سا قانون ہے جسے 'اپنانے اور اختیار کرنے' کے نتیجے میں وہ تبدیل ہو گیا ہو اور اس قانون پر مبنی نظام تہہ تیغ ہو گیا ہو۔ کیا قانون کے اندر رہتے ہوئے کارروائی کرنے کا مطلب اس قانون کی ابدیت کو ماننا نہیں ہے؟ (۲)

۹۔ بعض علما کرام صرف مجاہدین ہی کے خلاف 'متفقہ فتویٰ' کیوں چھپواتے ہیں:

☆ ایسی کافر ریاست کا 'متفقہ شرعی حکم' کیوں بیان نہیں کیا جاتا جو مسلم علاقوں پر لشکر کشی کر دے؟

☆ ایسے مسلمان حکمران کے بارے میں شریعت کا 'متفقہ حکم' کیوں نہیں بتایا جاتا جو کفار کو معصوم مسلمانوں کے قتل عام کرنے کی اجازت دے (۳) اور اس کے بدلے کے طور پر Friends of Pakistan سے اربوں ڈالر وصول کرے؟

## (۲) خودکش حملے کے اطلاق کی بحث پر

جن لوگوں کا خیال ہے کہ خودکش حملہ صرف اسی وقت جائز ہے جب وہ میدان جنگ میں ہو اور اس کا ٹارگٹ تبعاً بھی غیر محاربین نہ ہوں، ان سے سوال ہے کہ:

۱۔ موجودہ جنگی ہتھیاروں کے پس منظر میں میدان جنگ اور میدان امن کے فریق کا تعیّن

کیسے کیا جائے گا؟

الف) موجودہ دور کی جنگی حکمت عملی میں سب سے پہلے اسی چیز کی کوشش کی جاتی ہے کہ دشمن کی سپلائی لائن اور Strategic جگہوں کو توڑا جائے (مثلاً بجلی گھر، پل اور نیٹ ورکنگ کے ادارے وغیرہ تباہ کرنا)۔ کیا یہ چیزیں بھی میدان جنگ کے قدیم تصور میں شامل ہوتی ہیں۔؟ پھر ظاہر ہے اس میں بھی لازماً 'غیر محاربین' ہلاک ہوتے ہیں۔ (ایسا تو نہیں ہوسکتا کہ بم گرانے سے قبل تمام لوگوں کو وہاں سے ہٹا دیا جائے)، کیا اسلامی فوج کے لیے بھی ایسا کرنا غیر شرعی فعل ہوگا کہ اس میں غیر محاربین ہلاک ہوجاتے ہیں؟

ب) آج کل کے دور میں محارب تلوار لے کر آبادی سے باہر کسی میدان میں تو آتا نہیں، تو کیا اب بھی صرف ایسے ہی فوجی کو مارا جائے گا جو عملاً بندوق اٹھائے ہوا اور دوسرے کسی کو نہیں، چاہے وہ 'میدان امن' میں قائم اپنے آفس میں بیٹھے کمپیوٹر کی مدد سے ہی اصل جنگ کیوں نہ لڑ رہے ہوں؟

ج) اگر دوران جنگ غیر محاربین کا تبعاً مرجانا بھی ہر حال میں غلط ہی ہے تو کیا پھر جدید اسلحہ ترک کر کے مسلمان صرف اور صرف تلوار سے جنگ لڑیں کہ غیر محارب کے مرنے کا احتمال تو تیر چلانے تک میں بھی موجود ہے؟

د) اگر دوران جنگ پاکستانی فوج بھارت پر میزائل چلا دے تو کیا آپ اسے یہی مشورہ دیں گے کہ 'دیکھنا کہیں تمہارا میزائل اور بم کسی غیر محارب کی جان نہ لے؟' اگر ہاں تو پھر ان میزائلوں اور ایٹمی ہتھیاروں کی تعریف و توصیف کے کیا معنی کیونکہ ان ہتھیاروں سے تو ایسی رعایت ممکن ہی نہیں؟

ہ) کیا پاکستانی فوج اس وقت دیر، بونیر، سوات، جنوبی وزیرستان (اور اس سے قبل وانا وغیرہ) میں جو آپریشن کر رہی ہے، وہ وہاں اس باریک فرق کو ملحوظ رکھتی ہے اور کیا اس کے ہاتھوں سیکڑوں غیر محارب نہیں مر رہے؟ سب جانتے ہیں کہ دوران آپریشن وہ معصوم عوام کا قتل کر کے اسے collatral damage کا خوبصورت نام دیتی ہے (۴) تو ایسے فوجی آپریشنز اور ان میں شامل فوجیوں کا شرعی حکم کیا ہے؟

و) امریکہ اور اس کے اتحادی (بشمول پاکستان) اس وقت بغداد، فاٹا، افغانستان، فلسطین وغیرہ پر جہازوں کی مدد سے جو بم گرا رہے ہیں، وہ کس 'میدان جنگ' پر گر رہے ہیں؟ اگر یہ لوگ میدان جنگ اور امن کے قدیم تصورات کی رعایت کرنے کے پابند نہیں تو صرف مسلمان مجاہدین کو ان کی دہائی کیوں دی جاتی ہے؟

۲) درج ذیل کا حکم کیا ہے؟

الف) شریعت میں شب خون مارنے کی جو اجازت موجود ہے، اس کا اطلاق کیا ہے؟

ب) بخاری شریف کی روایت کے مطابق دور نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں دشمن اسلام کعب بن اشرف کو اُس کے گھر میں گھس کر خفیہ طریقے سے قتل کیا گیا (حالانکہ اس وقت مسلمانوں کا مدینہ کے یہود سے معاہدہ بھی تھا)۔ کیا یہ قاتلانہ حملہ میدان جنگ میں کیا گیا تھا؟

۳۔ پھر جو مفکرین موجودہ دستوری و جمہوری پاکستان کو اسلامی قرار دیتے ہیں، ظاہر ہے ان کے مطابق پارلیمنٹ عوام کی نمائندہ ہے اور وہ جو کرتی ہے، اصولاً و قانوناً عوامی خواہشات ہی کا مظہر ہوتا ہے۔

☆ اس وقت پاکستان پر جو امریکی حملے جاری ہیں (اس سے قبل امارات افغانستان پر جو حملے ہوئے) وہ اصولاً ہماری پارلیمنٹ کی اجازت سے ہو رہے ہیں اور پارلیمنٹ محض عوام کی نمائندہ ہے۔ کیا اس منطق سے ساری پاکستانی عوام حربی نہیں ٹھہری کہ وہ ایک حربی کافر کا ساتھ دے رہے ہیں؟ ظاہر ہے پاکستانیوں نے ان امریکی حملوں کے خلاف اتنی چستی بھی نہیں دکھائی جتنی کہ چیف جسٹس کی بحالی کے لیے دکھائی۔

۴۔ جن لوگوں کی رائے یہ ہے کہ خودکش حملے ہر حال میں حرام ہے تو اس کی علت حرمت کیا ہے؟

الف) اگر یہ حرمت اس فعل کے خودکشی ہونے کی بنا پر عمومی ہے اور ہر حال میں ہے تو ۶۵ء کی جنگ میں خودکشی کرنے والے پاکستانی فوجیوں کا حکم کیا ہے؟ راشد منہاس کی خودکشی کو کیا کہا جائے گا؟

ب) اگر یہ حرمت معصوم لوگوں کو مارنے کی وجہ سے ہے تو پھر علت حرمت 'خودکش حملہ' نہیں بلکہ کسی دوسرے انسان کا 'قتل ناحق' ہوئی۔ اس صورت میں خودکش حملے کی تخصیص کیوں کی جاتی ہے؟ جس طرح قتل ناحق خودکش حملے سے حرام ہے، اسی طرح بم بار طیارے اور ہیلی کاپٹر سے بم گرا کر بھی حرام ہے، تو پھر پاکستانی پائلٹ اور فوج پر فتویٰ کیوں نہیں لگایا جاتا؟

۵۔ اگر خود کسی کی علت حرمت اپنی جان لینا ہے اور یہ ہر حال میں حرام ہے، تو جس طرح اپنی جان لینا حرام ہے، اسی طرح بلاوجہ اپنے جسم کے کسی عضو کو کاٹ دینا بھی حرام ہی ہے۔ فرض کریں ایک شخص یہ جانتے ہوئے بھی کہ کسی دوسرے شخص کی جان بچاتے وقت میری ٹانگ یا بازو لازماً کٹ جائے گی، اس کی جان بچا کر اپنی ٹانگ یا بازو کٹوا لیتا ہے تو اس فعل کا شرعی حکم کیا ہوگا؟ اگر یہ جائز ہے تو جس دلیل کی بنا پر یہاں استثنا پیدا کیا گیا ہے، وہی دلیل خودکشی کے لیے کیوں غیر معتبر ہے؟

☆ پھر کیا ایسے حملوں کو 'فدائی حملوں' کی بجائے 'خودکش' کہنا بذات خود ایک مخصوص طرز فکر کی ترجمانی کرنا نہیں ہے؟

۶۔ کیا ایسا نہیں ہے کہ خودکش حملہ جدید ہتھیاروں (مثلاً ٹینک یا جنگی جہاز) کی عدم دستیابی کی وجہ سے بم دشمن کے علاقے میں پہنچانے کا محض ایک ذریعہ ہے؟ اگر مجاہدین کے پاس بھی جنگی جہاز وغیرہ ہوتے تو کیا انہیں یہ حملے کرنے کی ضرورت پڑتی؟

## (۳) بغیر ریاست جہاد پر

جن مفکرین کے خیال میں ریاستی سطح کے علاوہ کسی صورت جہاد جائز ہی نہیں، ان سے سوال ہے کہ:

۱۔ کیا دفاعی جہاد کے لیے بھی یہی شرط عاید کی جائے گی؟ اگر ہاں تو شرعی دلائل اور اقوال فقہا سے اس کی دلیل بتائی جائے۔

☆ دور حاضر میں جاری اکثر و بیشتر جہاد اقدامی ہے یا دفاعی؟

۲۔ کتب فقہ میں شرائط جہاد کے ضمن میں ریاست کا ذکر ملتا ہے یا امیر کا؟

☆ اگر شرط امیر کی ہے تو یہ شرط دور حاضر کے ہر جہاد میں پوری ہوتی ہے یا نہیں، خصوصاً طالبان کے جہاد میں کہ انہوں نے تو ریاست بھی قائم کر دی تھی؟

☆ اگر کہا جائے کہ امیر سے مراد تمام مسلمانوں کا مشترکہ امیر ہے تو اس صورت میں کیا پاکستانی حکومت (بلکہ تمام مسلمان حکومتوں) کا اعلان جہاد بھی غیر معتبر نہیں ہوگا؟ کیوں کہ پاکستان تمام مسلمانوں کی نہیں بلکہ مخصوص جغرافیائی حدود پر قائم ایک قومی ریاست ہی ہے اور اس کے حکمران تمام مسلمانوں کے حکمران نہیں مانے جاتے۔

۳۔ 'جہاد کب لازم ہوگا' یعنی اعلان جہاد کے لیے طالبان کے بجائے پاکستانی ریاست کے حکمرانوں کے اعلان پر اعتبار کیوں ضروری سمجھا جاتا ہے، جبکہ طالبان نے ایک اسلامی ریاست قائم کر کے بھی دکھا دی تھی؟ آخر طالبان کی آواز پر لبیک کہنا کیوں ضروری نہیں؟

☆ کیا فریضہ جہاد کی ادائیگی کے لیے مسلمانوں کو فاسق و فاجر، طاغوتی نظام کے حامی اور استعمار کے ایجنٹ حکمرانوں پر اعتماد کرنا چاہیے؟

☆ کیا اسلام قومی اور وطن پرستانہ ریاستوں کے قیام و بقا کا حامی ہے؟

☆ پھر جن مفکرین کے خیال میں اعلان جہاد کی اصل ذمہ داری پاکستانی حکومت پر ہے، کیا انہوں نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ پاکستان ایک اسلامی ریاست ہے؟ کیا نائن الیون کے بعد پاکستان کھل کر مکمل طور پر استعمار کی ایک باج گزار ریاست کے طور پر سامنے نہیں آ گیا؟

۴۔ پاکستان سمیت دیگر مسلم ممالک جن عالمی قوانین کے پابند ہیں، ان میں واضح طور پر درج ہے کہ مذہب کے لیے کوئی جنگ نہیں لڑی جائے گی اور جہاد تو ہوتی ہی مذہبی جنگ ہے تو کیا اس کا مطلب یہ نہیں ہوا کہ مسلمان ریاستیں اس قانون پر دستخط کر کے جہاد کی منکر ہو چکیں؟ کیا اس کے بعد بھی وہ 'اسلامی ریاستیں' کہلانے کی مستحق رہتی ہیں؟

۵۔ چنانچہ وہ 'اسلامی ریاست' ہے کہاں جو جہاد کا اعلان کرے گی؟ اب سوال یہ ہے کہ جب اسلامی ریاست سرے سے موجود ہی نہ ہو یا وہ اتنی بزدل ہو کہ کفر کے غلبے کے مقابلے میں ذلت کی زندگی کو شہادت پر ترجیح دینے لگے یا کفر کی آلہ کار بن چکی ہو تو ایسی صورت میں مسلمانوں پر ہونے والے ظلم و جور کا مداوا کیا ہو؟ نیز اسلامی حکومت کے لیے کیا کیا جائے؟

۶۔ عدم یا انہدام ریاست کے جواب میں:

الف) اگر کہا جائے کہ مسلمانوں کو اسلامی ریاست قائم یا بحال کر کے پھر جہاد کرنا چاہیے تو سوال یہ ہے کہ جب عدم وانہدام اسلامی ریاست کی وجہ غلبہ کفر تھا اور بقول آپ کے بغیر جہاد اسلامی ریاست قائم ہو چکی (یعنی کفر مغلوب ہو گیا) تو پھر جہاد کس لیے کیا جائے گا؟ جہاد کا مقصد کفر کی مغلوبیت ہی تو تھی؟ پھر انقلابی جدوجہد کیے بغیر اسلامی ریاست کیسے قائم ہوگی؟

ب) اگر کہا جائے کہ مسلمانوں کو پرامن جمہوری طریقوں سے تعمیر ریاست کی جدوجہد کرنی چاہیے تو سوال یہ ہے کہ جمہوری و دستوری طریقے سے آج تک کون سی اسلامی ریاست قائم ہو سکی ہے؟ اسلامی ریاست تو درکنار، کیا خود جمہوری ریاستیں دنیا میں جمہوری طریقے سے کہیں قائم ہو سکی ہیں؟ اگر ایسا ہی تھا تو امریکہ، برطانیہ، فرانس، چائنہ، روس وغیرہم کے خونی انقلابات کی ضرورت کیوں پڑی (۵) کیا جمہوریت مسلمانوں کی تاریخ وعلمیت سے خود بخود برآمد ہوئی یا جمہوری ادارے استعمار نے ان پر بالجبر مسلط کیے؟

ج) اگر کہا جائے کہ ایسی جگہیں جہاں غلبہ کفار کی وجہ سے مسلمانوں پر ظلم ہو رہا ہے، انہیں وہاں سے ہجرت کر جانا چاہیے تو سوال یہ ہے کہ یہ حکم کس شرعی دلیل اور منطق سے اخذ کیا گیا ہے کہ جب حملہ آور کافر بذریعہ قوت اسلامی ریاست تباہ کر کے اس پر قابض ہو جائے تو مسلمانوں کو اپنی ریاست پلیٹ میں رکھ کر ان کے سامنے پیش کر کے خود وہاں سے نکل جانا چاہیے؟ کیا کسی باغیرت قوم کے لیے ایسا کرنا ممکن ہو سکتا ہے؟ اور پھر ہجرت کر کے جائیں تو کہاں جائیں، جب کہ تقریباً ہر مسلم ریاست ہی سرمایہ دارانہ قانون پر مبنی قوم پرستانہ ریاست بن چکی ہو؟

۷۔ یہ بات درست ہے کہ جہاد (خصوصاً اقدامی جہاد) کا درست ترین طریقہ کسی اسلامی ریاست کے ماتحت ہونا ہی ہے مگر سوال تو یہ ہے کہ جب اسلامی ریاست ہی مفقود ہو تو ان حالات میں کیا کرنا چاہیے؟ کیا درست طریقہ میسر نہ ہونے کا بہانہ بنا کر مقاصد الشریعہ کے فوت ہوتے رہنے کو قبول کر لیا جائے؟ درج ذیل کا حکم کیا ہے؟

الف) عوام کی جان و مال کی حفاظت حکومت کی ذمہ داری ہے، مگر حکومتی اداروں کی نااہلی کی بنا پر عوام الناس نے اپنی حفاظت کے لیے پرائیویٹ سیکورٹی کا بندوبست کر رکھا ہے۔ کیا یہ ناجائز ہے؟

ب) نظام قضا کا قیام حکومت کی ذمہ داری ہے، مگر حکومت کی عدم توجہ کے باعث علما نے نجی سطح پر یہ کام جاری کر رکھا ہے۔ کیا یہ بھی شرعاً ناجائز ہے؟

ج) مساجد کا انتظام بھی اسلامی ریاست کی اہم ذمہ داری ہے، مگر حکومت کی نالائقی کی بنا پر اب مسجد کمیٹی کی بنیاد پر یہ کام ہونے لگا ہے۔ کیا مسلمانوں کا اس طریقے سے نماز کا بندوبست کرنا شرعاً جائز ہے؟ (جب کہ اس انتظام میں بھی بہت سی خامیاں موجود ہیں)

د) علوم اسلامیہ کی ریاستی سرپرستی ختم ہو جانے کے بعد علما نے نجی سطح پر ان کی حفاظت کے لیے مدارس کا جال بچھا دیا۔ کیا یہ انتظام شرعاً ناجائز ہے؟

ھ) راسخ العقیدہ علما کے اس فتوے کے باوجود کہ جاندار کی تصویر حرام ہے، انہی علما کا یہ کہنا کہ حالات کے تقاضوں کے تحت مجبوراً دفاع اسلام کے لیے ٹی وی پر آنا جائز ہے۔ کیا آپ کے نزدیک یہ بات بھی شرعاً ناجائز ہے؟ اگر نہیں تو جہاد کے لیے ایسی رخصت کیوں نہیں نکل سکتی؟

۸۔ یہ بات بھی درست ہے کہ قتل کی صورت میں فرد کو خود قصاص لینے کے بجائے صبر کرنا چاہیے، لیکن سوال یہ ہے کہ اگر ریاست نہ صرف یہ کہ قتل کرنے والوں سے اغماض کرنے کو اپنی مستقل پالیسی بنا لے بلکہ ان کی پشت پناہی بھی کرے تو پھر فرد کو کیا کرنا چاہیے؟

۹۔ کیا یہ بات فاتر العقلی نہیں کہ ایک طرف تو ریاست نصیحت و اصلاح نہیں بلکہ پوری ریاستی قوت و جبر کے ساتھ کسی نظام باطل کے استحکام و پھیلاؤ میں مصروف عمل ہو مگر اس کا مقابلہ کرنے والے محض نصیحت کو کافی سمجھتے رہیں؟ کیا جہاں اصلاح کے لیے قوت کی ضرورت ہے، وہاں محض نصیحت سے کام چل سکتا ہے؟ انسانی زندگی کی وہ کون سی صف بندی ہے جو محض نصیحت کی بنیاد پر قائم رہ سکتی ہے؟ (۶)

## (۴) فرضیت جہاد کی علت پر

جن مفکرین کے خیال میں جہاد کی علت کفر و شرک نہیں بلکہ ظلم ہے ان سے سوال ہے کہ:

۱۔ شرعاً عدل وظلم سے کیا مراد ہے؟

☆ کیا ماورائے اسلام عدل وظلم کی کوئی تعریف کرنا ممکن ہے؟ اگر ممکن ہے تو وہ تعریف بیان کردی جائے۔

۲۔ کیا قرآن کی رو سے کفر وشرک اپنی تمام تر تشریحات میں ظلم کی تعریف میں شامل ہیں یا نہیں؟ اگر شامل ہیں تو کفر وشرک کو علتِ جہاد سے مستثنیٰ کیسے کیا جاسکتا ہے؟

☆ کیا کفر وطاغوت پر مبنی نظامِ اجتماعی بذاتِ خود اس کے ظلم ہونے کی دلیل نہیں ہے؟

☆ کیا اسلامی نقطۂ نگاہ سے ایسے نظامِ اجتماعی کے قیام وابدی بقا کی اجازت دی جاسکتی ہے؟

☆ اگر کفر وطاغوت پر مبنی نظام نوعِ انسانی پر مسلط ہو تو کیا اس کے خلاف جہاد کرنا لازم ہوگا یا نہیں؟

۳۔ صحیح روایات سے ثابت ہے کہ قرونِ اولیٰ میں کسی علاقے پر حملہ کرنے سے پہلے اسلامی فوج کفار کو تین میں سے کسی ایک بات کا اختیار دیتی ہے: (الف) اسلام قبول کرلو (ب) غلبہ اسلام قبول کرکے چھوٹے ہوکر جزیہ دینے پر راضی ہوجائے یا (ج) جنگ کرو۔ کیا اس سے ثابت نہیں ہوتا کہ غلبہ کفر فرضیت جہاد کی علت میں شامل ہے؟

☆ کیا کہیں ایسا بھی ہوا کہ اسلامی فوج نے ان تین کے علاوہ محض 'ظلم' ختم کرنے کے آپشن پر جنگ بندی کا اعلان کیا ہو؟

☆ کہیں ایسا تو نہیں کہ 'ظلم' نہ کہ کفر علت جہاد قرار دینے کا مقصد جدید مفکرین کی پیروی کرتے ہوئے اسلام کو دورِ حاضر کے نام نہاد مہذب عالمی قوانین کے مطابق ثابت کرنا ہے' جن کے مطابق مذہبی جنگ بربریت کی علامت ہے؟ (۷)

۴۔ جہاد کا مقصد کفر کی مغلوبیت ہوتی ہے یا اس کا سرے سے مکمل خاتمہ؟ اگر مقصد مغلوبیت ہوتی ہے تو یہ کہہ کر کہ 'اسلام کفر کو ختم نہیں کرنا چاہتا' کفر کو علت جہاد سے نکالنے کے کیا معنی ہوئے؟

☆ کیا جہاد کسی ایک فرد کے خلاف ہوتا ہے یا کسی باطل نظامِ اجتماعی اور اس کے سرکردہ افراد کے خلاف؟

☆ اگر ایک فرد سے نہیں ہوتا تو پھر علت جہاد میں متعدی ولازم کی تخصیص کرکے کفر کو علت جہاد سے کیسے نکال دیا گیا؟

۵۔ قرآنی آیات: قاتلوهم حتى لا تكون فتنة و يكون الدين كله لله نیز حتی یعطو الجزية عن يدو هم صاغرون کے مطابق جہاد کا مقصد ومنتہا کیا قرار پاتا ہے؟

۶۔ پھر علت کفر کی ساری بحث کا مجاہدین کی جدوجہد کے عدم جواز سے کیا تعلّق ہے؟ کیا اس وقت جو نظام نافذ العمل ہے' وہ 'متعدی ظلم' ہے یا نہیں؟

حواشی:

۱۔ خود مولانا زاہد الراشدی صاحب نے اپنی تحریروں میں متعدد عالمی قوانین کا غیر شرعی و قرآن وسنت کے منافی ہونا واضح کیا ہے۔

۲۔ درحقیقت ناقدین مجاہدین اور مجاہدین کے درمیان بنیادی اختلاف ہی اسی نقطے پر ہے کہ موجودہ نظام کی حیثیت کیا ہے، نیز اس میں کس قسم کی اور کتنی تبدیلی درکار ہے۔ ناقدین چونکہ موجودہ نظام کی ہمہ گیریت سمجھتے ہیں لہٰذا:

☆ وہ موجودہ نظام کی جزوی اصلاح کے قائل ہیں اور ان کے خیال میں پرامن اور اصلاحی سیاست (reformist politics) کے ذریعے اس نظام کی اسلامی اصلاح کرنا ممکن ہے۔

☆ اسی لیے یہ طبقہ نافذ العمل قانون سے ماورا ہر قسم کی انقلابی جدوجہد وصف بندی کا مخالف ہے (ان کے خیال میں صرف وہی جدوجہد شرعاً جائز ہے جس کی نافذ العمل قانون اجازت دیتا ہو، گویا اب شرعی وغیر شرعی کا فیصلہ سرمایہ دارانہ قانون کی روشنی میں ہوگا)۔

اس کے مقابلے میں انقلابیوں اور مجاہدین کا بنیادی مقدمہ ہی یہ ہے کہ:

☆ نافذ العمل نظام اور قانون جاہلیّت خالصہ ہیں اور

☆ ان میں جزوی اصلاحات کی نہیں بلکہ مکمل تبدیلی کی ضرورت ہے۔

☆ لہٰذا نافذ العمل قانون سے ماورا جدوجہد وصف بندی عمل میں لانا منطقی لازمہ ہے۔

درحقیقت کسی نافذ العمل نظام (جسے ہم status quo کہہ سکتے ہیں) میں تبدیلی لانے کے لیے برپا کی جانے والی جدوجہد کی نوعیت، اس کا طریقہ کار اور نافذ العمل قانون کے بارے میں رویے کا انحصار درج ذیل باتوں پر ہوتا ہے:

اولاً) مطلوبہ تبدیلی کی نوعیت: یعنی آپ کس قسم کی تبدیلی لانا چاہتے ہیں، موجودہ نظام کو برقرار رکھتے ہوئے اور اس کے اندر رہتے ہوئے اس کی غلطیوں کی اصلاح کرنا چاہتے ہیں یا آپ کا مقصد اس کی جگہ کوئی دوسرا نظام قائم کرنا ہے۔

دوئم) مطلوبہ تبدیلی کی ہمہ گیریت: اگر آپ نظام کی اصلاح چاہتے ہیں یا اسے تبدیل کرنا چاہتے ہیں تو کس حد تک، یعنی اس اصلاح یا تبدیلی کا مقصد انسانی زندگی کے تمام گوشوں پر اثر انداز ہونا ہے یا کہ چند ایک پر۔

چنانچہ جو شخص موجودہ نظام کو جتنا حق سمجھتا ہوگا، اتنا ہی وہ اس کے اندر رہنے اور اس کی اصلاح کا بھی قائل ہوگا، اسی قدر وہ نافذ العمل قانون کے دائرے کے اندر رہنے کی بات بھی کرے گا اور اسی نسبت سے کسی انقلابی جدوجہد کے باطل ہونے پر بھی مصر ہوگا۔ اس کے برعکس جس شخص کا تصور تبدیلی جتنا زیادہ ہمہ گیر ہوگا، وہ statusquo سے اتنا ہی دور ہوگا، اسی قدر وہ انقلابی جدوجہد کا بھی قائل ہوگا۔ واللہ اعلم بالصواب

۳۔ ڈیلی ٹائمز کی ایک خبر کے مطابق اب تک کیے گئے حملوں میں تیرہ اہم طالبان سمیت سات سو بے گناہ مسلمان شہید ہوچکے ہیں۔

۴۔ فوج کے ہاتھوں اسی قسم کے نقصانات کے بدلے کے طور پر ہی حکومت پاکستان نے سوات وغیرہ کے علاقے کے لیے ایک ارب روپے کی امداد کا اعلان کیا ہے۔

۵۔ قیامِ جمہوریت کے لیے کیے جانے والے ظلم وبربریت کی تفصیلات کے لیے دیکھیے: Michael Man کی کتاب The Dark Side of Democracy۔ آج بھی عراق، افغانستان اور پاکستان وغیرہ میں جمہوری اقدار کی حفاظت وفروغ کے لیے قتل وغارت گری کا بازار گرم ہے۔ (بقیہ صفحہ ۳۵ پر)




''گراؤنڈ زیرو' (جسے تہذیب مغرب کی لحدِ اول کا عنوان بھی دیا جاسکتا ہے ) کفری سرمایہ دارانہ جمہوری نظام کی دم واپسی کا منظر پیش کر رہا ہے اور اللہ کے باغی امریکی ابھی معرکہ واشنگٹن و نیویارک (نوگیارہ) کے زخموں کو چاٹ رہے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی ایک 'ابابیل' کے ذریعے ابرہۂ عصر کے قلب پر ایک اور 'کنکری' برسانے کا انتظام فرما دیا۔ بلاشبہ سچ فرمایا اللہ رب العزت نے کہ إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئاً أَنْ يَقُولَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ ''اس کی شان یہ ہے کہ جب وہ کسی چیز کا ارادہ کرتا ہے تو اس سے فرما دیتا ہے کہ ہو جا تو وہ ہو جاتی ہے'' (سورہ یٰسین: آیت 82)

''فورٹ ہڈ'' سب سے بڑا امریکی آرمی تربیتی مرکز ہے جو کہ امریکی جنوبی ریاست ٹیکساس میں واقع ہے۔ 339 مربع میل پر پھیلے اس آرمی بیس پر ہر وقت 70 ہزار سے زاید فوجی رہ سکتے ہیں۔ میجر حسن نضال اور ان کے دو ساتھیوں نے فورٹ ہڈ ملٹری بیس میں امریکی فوجیوں پر فائرنگ کرکے 13 فوجیوں کو مردار جبکہ 31 کو شدید زخمی کر دیا۔ (یہاں مغربی میڈیا اور اُس کے پیروکار مسلمان ممالک کے ذرائع ابلاغ کے ہاں اپنا عقل وفہم رہن رکھ دینے والے' ان حقائق کو بھی مدنظر رکھیں ) کہ کس طرح واقعات کو اُن کے حقیقی رنگ میں پیش کرنے کی بجائے اُنہیں اپنی مرضی ومنشا اور ''بالائی احکام'' کے مطابق بدلتے رہتے ہیں۔

> کفری اور طاغوتی نظام میں رہ کر اپنی آخرت کو خراب کرنے والوں کے لیے نجات و فلاح کا صرف یہی ایک راستہ ہے کہ ان ممالک پر حتی الوسع تباہی مسلط کرنے کی منصوبہ بندی کریں اور ایسی کارروائیاں کریں کہ ان ممالک میں قائم نظام شیطنت کی بنیادیں ہل جائیں۔

اس واقعہ کے فوراً بعد ساری دنیا کے سامنے فورٹ ہڈ اکیڈمی کے ترجمان لیفٹیننٹ جنرل باب کون اور اکیڈمی کے بیس کمانڈر نے کہا کہ ''فائرنگ کرنے والے تین افراد تھے' جن میں ایک جوابی کارروائی میں مارا گیا اور 2 گرفتار کر لیے گئے''۔ لیکن کچھ ہی گھنٹوں بعد ایک نیا پیترا بدلا گیا اور کمال مکاری سے پہلے بیان کے بالکل برعکس' یہ بتایا گیا کہ ''حملہ آور ایک ہی تھا' جو کہ فائرنگ کے تبادلے میں زخمی ہو گیا ہے' اُسے پولیس مین مارک ٹاڈ نے تھوڑی جدوجہد کے بعد گرفتار کرلیا' وہ ہماری تحویل میں زیرعلاج ہے''۔ جبکہ عینی شاہدین کے مطابق جمعرات 5 نومبر کو میجر حسن نضال اور اُن کے 2 ساتھیوں نے مقامی وقت دن ایک بج کر 30 منٹ کے قریب فورٹ ہڈ آرمی بیس میں دخل ہو کر دو اطراف سے فائرنگ کی۔ فائرنگ کا واقعہ اُس جگہ پیش آیا جہاں افغانستان وعراق جانے والے 3 سے 4 سو فوجی طیارے پر سوار ہونے سے قبل اپنے دانتوں اور آنکھوں کا معائنہ کروا رہے تھے'۔ حسن نضال وہاں موجود فوجیوں کی جوابی فائرنگ کے نتیجے میں زخمی ہو گئے اور باقی ماندہ دو افراد میں سے ایک شہید ہو گئے جبکہ دوسرے کو بھی گرفتار کرلیا گیا لیکن بعد میں حسن نضال کے علاوہ اُن دونوں افراد کا کوئی تذکرہ نہیں کیا گیا' یہی باور کرایا گیا کہ حملہ آور ایک ہی تھا۔

مسلم سرزمینوں کو اپنی غارت گری کا نشانہ بنا کر خون خون کر دینے والے صلیبیوں کے' اپنے گھر میں گری چند لاشیں دیکھتے ہی' کس طرح ہاتھ پاؤں پھول گئے' اُن کی سٹی گم ہو گئی اور ہوش وحواس کھو بیٹھے۔ ٹیکنالوجی اور جدید ذرائع کے دعوے دار لشکروں کے سردار کس طرح باؤلے پن کی انتہا کو پہنچ گئے' اس کا اندازہ لیفٹیننٹ جنرل باب کون کے ان الفاظ سے لگایا جا سکتا ہے کہ ''ابتدائی کارروائی کے بعد اس قدر کنفیوژن پھیلی کہ فوج کے خصوصی کمانڈوز یونٹیوں کو یہ پتا چلانا مشکل ہو گیا کہ واردات میں میجر حسن اکیلا تھا یا کوئی اور بھی اس کی معاونت کر رہا تھا''۔ کفار کا یہ مستقل وطیرہ ہے کہ اپنے نقصانات کو کم سے کم ظاہر کرتے ہیں۔ اسی کذب بیانی کا اعادہ یہاں بھی کیا گیا۔ ذہن یہ تسلیم کرنے سے قاصر ہے کہ صرف ایک فرد ہاتھ میں دو پستول لیے' فوجی اڈے میں داخل ہوا اور اندھا دھند فائرنگ کردے' جس کے نتیجے میں 13 افراد ہلاک جبکہ 31 زخمی ہو جائیں۔ اپنی خفت وشرمندگی کو مٹانے کے لیے صرف ایک فرد کو ہی اس واقعہ میں ملوث ظاہر کیا گیا اور باقی دو افراد کے ذکر کو اس سارے منظر سے سرے سے غائب ہی کر دیا گیا۔

حسن نضال کے آباؤ اجداد کا تعلّق فلسطینی علاقے البیرہ سے ہے' اُن کے والدین 1962 میں امریکی ریاست ورجینیا میں آ کر آباد ہوئے۔ میجر ندال کی پیدائش ورجینیا میں 1970 میں ہوئی۔ انہوں نے بائیوکیمسٹری میں گریجویشن کی اور 2001 میں یونیفارمڈ ہیلتھ سائنسز یونیورسٹی سے میڈیکل کی ڈگری حاصل کی۔ وہ PREVENTIVE AND DISASTER PSYCIATRY فیلڈ کے ماہر ڈاکٹر ہیں' جسے اپنی اصطلاح میں ہم ماہر نفسیات کہہ سکتے ہیں۔ رواں برس جولائی میں ہی ان کا تبادلہ ٹیکساس کے فوجی اڈے پر کیا گیا تھا۔ قبل ازیں وہ دارالحکومت واشنگٹن میں والٹر ریڈ آرمی میڈیکل سینٹر میں تعینات تھے۔

والٹر ریڈ آرمی ٹیچنگ ہسپتال میں حسن نضال اپنی باری پر پریزینٹیشن دے رہے تھے۔ ان کو سائیکالوجی سمیت میڈیکل سائنسز کا کوئی بھی موضوع منتخب کرنے کی اجازت تھی' اس پریزینٹیشن میں 30 سے زاید ماہر نفسیات اور دیگر شعبوں سے متعلقہ ڈاکٹرز موجود تھے۔ حسن نضال نے 50 سلائیڈز کی مدد سے ایک گھنٹہ تک لیکچر دیا۔ پورے ساٹھ منٹ میں انہوں نے میڈیکل سائنس پر ایک لفظ بھی نہیں بولا۔ انہوں نے سلائیڈز کی مدد سے فدائی بم باروں کی بات کی' اسلام کے بنیادی اصولوں پر روشنی ڈالی۔ آخری سلائیڈ کے اختتامی الفاظ تھے ''ہم موت سے اس سے زیادہ

محبت کرتے ہیں جتنی تم زندگی سے کرتے ہیں'۔

والٹر ریڈ آرمی میں حسن نضال کے ساتھ کام کرنے والے ڈاکٹروں کا اُن کے خیالات اور رجحانات کے بارے میں کہنا تھا کہ ''حسن نضال' متشددانہ خیالات کا مالک تھا، جب وہ سب ڈاکٹر ز میڈیکل کے معاملات پر بات چیت کرتے تو حسن نضال قرآنی آیات کے حوالوں سے بات کیا کرتا تھا''۔اُن کا کہنا تھا کہ حسن نضال کہا کرتا تھا کہ ''اسلام کو نہ ماننے والے جہنمی ہیں اور انہیں مرنے کے بعد آگ میں جلنا پڑے گا۔تمام کفار کی گردنیں اتار دینی چاہئیں اور اُن کے کٹے ہوئے گلوں میں کھولتا ہوا تیل ڈالنا چاہیے''۔اُن کے کلاس فیلوز نے صحافیوں کو بتایا کہ ایک مرتبہ ماحولیات اور انسانی صحت کے موضوع پر ہونے والے سیمینار میں نضال نے عراق جنگ کے خلاف تقریر شروع کر دی اور کہا کہ ''یہ اسلام کے خلاف جنگ ہے جسے وار آن ٹیرر کا نام دے دیا گیا ہے''۔

انہوں نے سلائیڈز کی مدد سے فدائی بم باروں کی بات کی، اسلام کے بنیادی اصولوں پر روشنی ڈالی۔ آخری سلائیڈ کے اختتامی الفاظ تھے ''ہم موت سے اس سے زیادہ محبت کرتے ہیں جتنی تم زندگی سے کرتے ہیں''۔

حسن کے پڑوس میں رہنے والے ''ٹوم فیرس''(Tom Faris) کا کہنا تھا کہ ''اس نے فائرنگ کا فیصلہ کرلیا تھا اور اس نے بیس پر جانے سے پہلے اس کو قرآن کا نسخہ دیا اور کہا کہ وہ بڑا کام کرنے جا رہا ہے''۔کارروائی کے دن نمازِ فجر کی ادائیگی کے بعد اپنے ساتھیوں اور احباب سے مصافحہ کیا اور ان سے اپنے سابقہ کسی بھی نازیبا عمل کی معافی مانگی۔حسن ندال نے اپنے ساتھی نمازیوں سے کہا کہ ''وہ ایک لمبے سفر پر جا رہے ہیں اور شاید وہ کل یہاں نہ ہو''۔ذرائع کے مطابق حملہ کرتے وقت حسن نضال نے اللہ اکبر کا نعرہ لگایا اور فائرنگ شروع کر دی''۔مقامی مسجد کے ایک سابق امام کا یہ کہنا ہے کہ ''اس نے اپنی ہونے والی بیوی کی صفات کچھ اس قدر سخت بیان کی تھیں کہ ان کا میرج بیورو اس کی مدد کرنے میں اب تک ناکام رہا تھا''۔

امریکی تحقیقاتی ادارے حسن نضال کے مالی معاملات سمیت ''شدت پسندوں'' سے اُن کے روابط کے بارے میں تحقیقات کر رہے ہیں۔ان اداروں کے مطابق غیر شادی شدہ حسن نضال کی آمدنی 90 ہزار ڈالرز سالانہ تھی جبکہ وہ ایک ایسے تنگ فلیٹ میں رہائش پذیر تھے' جس کا کرایہ 3 سو ڈالر ماہانہ ہے، اُن کے زیر کفالت کوئی فرد نہیں تھا۔لہٰذا حسن نضال باقی ماندہ رقوم ''شدت پسندوں'' کی مدد کے لیے استعمال کرتے تھے۔اُن کی طرف سے پاکستان میں رقوم کی ترسیل کے ریکارڈ بھی ملے ہیں۔حسن نضال یمن کے معروف مجاہد عالم انور العلوقی سے متاثر تھے۔اس بات کا اظہار شیخ انور العلوقی نے بھی کیا ہے کہ ''وہ ایک باضمیر جوان ہے جو اس تضاد کو گوارا نہ کر سکا کہ وہ ایک مسلمان ہوتے ہوئے ایک ایسی فوج کا ملازم ہو جو اس کے اپنے لوگوں کے خلاف نبرد آزما ہے۔اسلامی نقطۂ نظر سے اگر کسی مسلمان کے لیے امریکی فوج میں شمولیت کی کوئی صورت ہوسکتی ہے تو وہ اسی نیت کے ساتھ کہ نضال جیسے جوانوں کے نقشِ قدم پر چلا جائے''۔

امریکی میں رہنے والے مسلمانوں کے لیے یہ کارروائی باعثِ تشویش ہونے کے ساتھ ساتھ 'باعثِ ندامت' بھی بن گئی۔امریکی مسلمانوں کی تنظیم ''کونسل فار امریکن مسلم ریلیشن'' (CARE) کے جنرل سیکرٹری ابراہیم ہوپر کا کہنا تھا کہ ''امریکی تفتیش کاروں کو اب بھرپور حق حاصل ہے کہ وہ تحقیقات کریں لیکن اس نکتے کو بھی مدنظر رکھیں کہ ایک مسلمان نام والے امریکی فوجی کی جانب سے کیے جانے والے غلط اقدام کو پوری مسلمان قوم سے منسلک کیا جانا درست طرزِ عمل نہ ہوگا''۔کمیونٹی سنٹرز میں ''آئمہ'' نے خطبات میں اس واقعہ کے حوالے سے کہا ''ٹیکساس فائرنگ کے واقعے کو مسلمانوں سے نہیں جوڑا جانا چاہیے کیونکہ میجر حسن نضال امریکی فوج کا ایک رکن ہے اور اس کی جانب سے کی جانے والی کارروائی اس کی قنوطیت اور ذہنی انتشار کا سبب ہے نا کہ مسلمانوں کی جانب سے امریکیوں کے خلاف کوئی سازش''۔CARE کی جانب سے ٹیکساس کے واقعے پر جمعہ 6 نومبر کو امریکہ بھر کی مساجد میں ''یوم دعا'' منایا گیا اور امریکہ کے باشندوں سے اتحاد و یک جہتی کی دعا کی گئی۔اقبال مرحوم نے اِنہی لوگوں کے بارے میں کہا تھا کہ

؎ عصر حاضر ہے تیرا ملک الموت کہ جس نے
قبض کی روح تیری' دے کے تجھے فکرِ معاش

اسی فکرِ معاش اور ''پیٹ بھرو'' سوچ کا نتیجہ ہے کہ طاغوتِ اکبر کے نظام تلے زندگی گزارنے میں کوئی قباحت محسوس نہیں کی جاتی۔یہ اپنے آپ کو امتِ مسلمہ کا حصّہ بھی قرار دیتے ہیں اور پھر دنیا بھر میں امت کے جسم کو زخم زخم کرنے والے صلیبیوں کے ممالک میں تعیّشات کی زندگی کے بدلے صلیبیوں کے ہم رکاب وہم پیالہ بننے میں بھی کوئی شرم محسوس نہیں کرتے۔''حب الدنیا و کراھیة الموت''یعنی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ مبارک کے الفاظ میں ''وھن'' کی بیماری ان کے قلوب واذہان کو مکمل طور پر ناکارہ بنا کر انہیں 'نفسِ امّارہ' کے سپرد کر چکی ہے۔نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے واضح ارشاد ''میں ہر اُس شخص سے بری الذمہ ہوں جو کفار کے درمیان رہتا ہے'' کے باوجود اپنی زندگیوں کو لہو ولعب اور عیش وعشرت کی خاطر کفار کے ممالک میں گزار دینے والوں کا حسن نضال کی کارروائی کے بارے میں ایسا ردِعمل ہونا فطری عمل ہے۔فطرتِ سلیم کو گنوا دینے اور 'فطرت خبیث' کو اپنا لینے کے بعد حسن نضال کی مذمت نہ کی جاتی تو اچنبے اور حیرانگی کی بات تھی!

حسن نضال کے اس عمل نے امریکی وصلیبی ممالک میں موجود مسلمانوں کو بالعموم اور ان ممالک کی افواج میں موجود ''مسلمانوں'' کو بالخصوص (یاد رہے 10 ہزار ''مسلمان'' امریکی فوج میں ''فرائض'' سرانجام دے رہے ہیں) یہ واضح پیغام دیا ہے کہ کفری اور طاغوتی نظام میں رہ کر اپنی آخرت کو خراب کرنے والوں کے لیے نجات وفلاح کا صرف یہی ایک راستہ ہے کہ ان ممالک پر حتی الوسع تباہی مسلط کرنے کی منصوبہ بندی کریں اور ایسی کارروائیاں کریں کہ ان ممالک میں قائم نظامِ شیطنت کی بنیادیں ہل جائیں۔حسن نضال نے ان سب کو ایک راستہ دکھا دیا ہے، ذلتوں سے نکلنے اور دنیا وآخرت کی کامرانیوں اور فلاح وفوز کا راستہ!

(بقیہ صفحہ ۱۱ پر)

پرمبنی نام نہاد 'یک محوری دنیا' (uni polar world) میں سبھی صلیبی امریکہ کے در کے غلام بن گئے۔ دنیا کی مختلف قومیں 'صلیبی غلامی' کو اپنی پیشانیوں پر سجانے لگیں، امریکی چاکری میں ایک دوسرے کو پیچھے چھوڑنے لگیں اور شاہ سے زیادہ شاہ کی وفاداری میں اسلام اور اہل اسلام کے خلاف مکروہ افعال میں لگ گئیں۔ یہاں تک کہ اشتراکیت کے علم بردار 'روس اور چین بھی مسلمانوں کے خلاف 'امریکی ہتھکنڈوں' میں شریک ہونے لگے۔

صلیب کے اس تسلط نے اوروں کے ساتھ ساتھ مسلمان ممالک کے حکمرانوں کو بھی ایمان سے ارتداد کی طرف دھکیلتے ہوئے صلیبی صہیونی فسادی اتحاد کا حصہ بلکہ فرنٹ لائن اتحادی بنا دیا۔ ایمانی پستی اور بے حمیتی کے اس سفر میں دیگر مسلمان ممالک کی طرح پاکستان نے بھی اپنی ترجیحات کا تعیّن صلیبی سرغنہ امریکہ کے زیر ہو کر کیا اور یہاں بھی دائیں' بائیں کی تفریق مٹ گئی اور سبھی اسی صنم خانے کے پجاری کے مصداق امریکی چوکھٹ پر سجدہ ریز ہو گئے۔ پاکستانی حکومت، فوج اور اداروں کے ساتھ ساتھ سیاسی جماعتوں کی اکثریت امریکی غلامی کا ناپاک لباس زیبِ تن کر چکی ہے۔ پاکستان میں صلیبیوں کے لیے راہیں ہموار کرنے والوں میں اے این پی نے شروع دن سے ہی کلیدی کردار ادا کیا اور ہر موقع پر یہ ثابت کیا کہ ننگ دین و ننگ ملت' ضمیر فروشوں کا یہ گروہ ہمیشہ ہی سے اسلام اور اہل اسلام کے مخالف وزن ڈالنا اپنا فرض سمجھتا ہے۔

گراوٹ، زوال اور ڈھلوان کا یہ سفر ایک مدت سے جاری ہے اور ملحدانہ اشتراکی نظریات رکھنے والی اے این پی تیزی کے ساتھ پستیوں کی طرف لڑھکتی 'اپنی' منزل مقصود' کی طرف گامزن ہے۔ اور یہ سب آناً فاناً نہیں ہوا۔ روس کے خلاف افغان جہاد کے دوران اے این پی کے کرتا دھرتاؤں کو' جو افغانستان میں روپوشی کی زندگی گزار رہے تھے اور کابل کی حکومت کی پناہ میں تھے' جب یقین ہو چلا کہ اب مجاہدین کے ہاتھوں اس کے پشتی بانوں کا بھی چل چلاؤ ہے تو انہوں نے افغان جہاد سے متعلّق بیانات داغے کہ ''یہ جنگ' امریکی سامراج کی جنگ ہے اور (روسی جارحیت کے خلاف اٹھ کھڑے ہونے والے) مجاہدین' امریکی ایجنٹ اور اس کے پٹھو ہیں''۔

آج وہی امریکہ دنیائے عالم میں' اہل اسلام کے خلاف صلیبی جنگ (crusade war) کا اعلان کرتا ہوا' 42 دیگر صلیبیوں کے ساتھ' افغان مسلمانوں کا خون بہانے کے لیے خطہ جواں مرداں میں موجود ہے تو کل تک امریکہ کو سامراج کہنے والے آج امتِ مسلمہ کو تہہ تیغ کر دینے صلیبی مشن میں اسی صلیبی امریکہ کے ہراول دستے کا کردار ادا کر رہے ہیں۔ وہ جن کی زبانیں' انگریز اور امریکی سامراج کے خلاف سینہ سپر رہنے کے دعوے کرتے نہ تھکتی تھیں' آج وہی سجدہ ریز ہوئے' اسی امریکہ اور اس کے اتحادی انگریزوں کی خوشنودی کے لیے نئی سے نئی راہیں تلاش کرتے نظر آتے ہیں۔

بیسویں صدی کے اختتام پر' سگ صلیب پرویز مشرف نے جب نام نہاد ریفرنڈم کا اعلان کیا تو اپنے قیام کے اولین دن سے فوج کی مخالفت کے دعوے کرنے والی 'بائیں بازو' کی اس جماعت نے بظاہر غیر جانبداری اور درون خانہ اس کی مکمل حمایت کی۔ ایک بار پھر نام نہاد اصول اور نظریات' زمینی حقیقتوں' کے سامنے ڈھیر ہو گئے۔

> ولی خان نے کابل کی کٹھ پتلی اشتراکی حکومت کی پناہ میں بیان داغا کہ ''دنیا کہہ رہی ہے کہ افغانستان میں جنگ ہو رہی ہے لیکن یہاں کابل میں تو سوائے امن کے کچھ نہیں ہے''۔

شیطان کبیر امریکہ پر گیارہ ستمبر کی مبارک یلغار کے بعد اے این پی کی اسلام بیزاری مزید واضح ہو گئی اور ہمیشہ کی طرح' حق و باطل کے اس معرکے میں بھی اس نے شر کی صفوں کا رخ کیا اور باطل کے کیمپوں میں صلیب کے سامنے سجدہ ریزی کے نجس افعال کا تسلسل سے اعادہ کیا۔

لال مسجد کی تحریکِ 'شریعت یا شہادت' کے موقع پر اور اس کے بعد اللہ کے اس گھر کی بے حرمتی اور حاملین کتاب و سنت کے ساتھ ہونے والے سانحہ عظیم کے موقع پر اے این پی نے کفر کے پلڑے میں اپنا وزن ڈالتے ہوئے' سگ امریکہ پرویز کا ساتھ دیا اور پرویزی اقدامات پر تحسین کے ڈونگرے نچھاور کرتے ہوئے کفر سے اپنے دیرینہ تعلقات کو دہرایا۔

3 جولائی 2007ء کو ناپاک فوج کے لال مسجد میں حاملین قرآن و سنت اور اصحاب صفہ کے ورثا پر' آپریشن سائلنس' کے بعد جب پوری امت مسلمہ کرب اور اذیت میں مبتلا تھی تو لال مسجد کے سانحے کے موقع پر بھی اے این پی صلیب کا مطلوبہ کردار ادا کرتے ہوئے امت کے زخموں پر نمک پاشی کے عملِ نجس میں محو تھی اور فوج کے ان اقدامات پر تحسین کے ڈونگرے برسا رہی تھی۔

سوات میں دو سال سے جاری فوج گردی کے دوران صلیب کی پجاری ناپاک فوج کو طالبان مجاہدین کی طرف سے مسلسل ہزیمت کا سامنا رہا۔ مجاہدین کے ہاتھوں اپنی درگت بنتے دیکھ کر ناپاک فوج نے پینترا بدلا اور اے این پی کے ذریعے دھوکہ دیتے ہوئے تحریک نفاذ شریعتِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم سے نام نہاد معاہدہ 'نظام عدل' کیا۔ اس معاہدے کے پیچھے مقاصد یہ تھے کہ ایک تو فوج کی شکست خوردگی کے حالات میں کچھ تعطل آ جائے گا اور اگر تحریک طالبان نے اس معاہدہ کو تسلیم نہ کیا تو تحریک طالبان اور تحریک نفاذ شریعتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم باہم گتھم گتھا ہو جائیں گے اور ساتھ ہی ساتھ عوام بھی ان کے خلاف ہو جائیں گے۔ فوج کی ساری منصوبہ بندی میں اے این پی نے کلیدی کردار ادا کیا۔ طالبان مجاہدین نے نظام عدل معاہدہ سے اتفاق نہ رکھتے ہوئے بھی تحریک نفاذ شریعتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت نہ کرنے کا فیصلہ کیا۔ نتیجتاً جب ناپاک فوج کی منصوبہ بندی دھری کی دھری رہ گئی تو صلیبی غلام پاکستانی حکومت اور فوج نے تحریک طالبان پر نام نہاد الزام لگا کر ایک بار پھر فوج گردی کا آغاز کر دیا۔

صلیبی غلام پاکستانی حکومت کی طرف سے دھوکہ دہی اور فریب پر مبنی 'نظام عدل معاہدہ' کے بعد سوات اور ملاکنڈ پر ایک بار پھر فوج گردی پر اے این پی سرغنہ اسفندیار ولی ایک پریس کانفرنس میں ناپاک فوج کی مکمل طور پر ترجمانی کرتے ہوئے کہتا ہے کہ ''ہم سوات آپریشن سے مطمئن ہیں، آپریشن کے بارے میں سرحد حکومت کو باخبر رکھا جا رہا ہے۔ ملاکنڈ ڈویژن میں عسکریت پسندی کے خاتمے کیلئے فوجی آپریشن مجبوری کے تحت کیا گیا کیونکہ شدت پسندوں نے سوات امن معاہدے کو کامیاب ہونے نہیں دیا اور طاقت کے بل بوتے پر اپنا خود ساختہ ایجنڈا لوگوں پر مسلط کرنے کی کوشش کی''۔

اسفند ولی مزید کہتا ہے کہ ''سرحد حکومت نے ملاکنڈ ڈویژن کے عوام کی خواہش پر نظام عدل کے نفاذ کا معاہدہ کیا تھا جس کے جواب میں وعدہ کیا گیا تھا کہ اگر نظام عدل نافذ کر دیا جائے تو امن کی ذمہ

داری وہ لیں گے۔لیکن افسوس شدت پسندوں نے ایسا نہیں کیا اور لاقانونیت کا سلسلہ بدستور جاری رہا''۔

اس نے ایک بار پھر بہروپیے کا روپ دھارتے ہوئے کہا کہ ''ہم اب بھی ملاکنڈ ڈویژن کے عوام کے ساتھ نظام عدل کے نفاذ کا وعدہ پورا کرنے کو تیار ہیں کیونکہ ہم عوام کی رائے کو ہمیشہ اولیت دیتے رہے ہیں''۔

وزیرستان میں ناپاک فوج کی حالیہ فوج گردی سے قبل ہی اے این پی اور اس جیسی دیگر جماعتوں کے بیانات آنا شروع ہوگئے کہ سوات کی طرز پر تمام قبائلی علاقوں میں فوجی آپریشن ہونا چاہیے۔گویا رسی کھینچنے پر'غلاموں نے دوبارہ دم ہلانا شروع کر دی۔آپریشن سے تقریباً ایک ماہ قبل پشاور میں اے این پی کے سرغنہ اسفند یار ولی کی صدارت میں منعقدہ نام نہاد قبائلی امن جرگے نے وزیرستان سمیت تمام قبائلی علاقوں میں سوات کی طرز پر آپریشن کا مطالبہ کر دیا۔فرنٹیئر ہاؤس پشاور میں ہونے والے اس جرگہ کے بعد اسفند ولی نے کہا ہے کہ جب تک قبائلی علاقہ جات میں امن قائم نہیں ہوتا اس وقت تک پاکستان ترقی نہیں کرسکتا۔

**شیطان کبیر امریکہ پر گیارہ ستمبر کی مبارک یلغار کے بعد اے این پی کی اسلام بیزاری مزید واضح ہوگئی اور ہمیشہ کی طرح' حق و باطل کے اس معرکے میں بھی اس نے شر کی صفوں کا رخ کیا**

اسفند ولی نے امریکہ سے واپسی پر حق نمک ادا کرتے ہوئے کہا۔''میں وہاں پختونوں کا مقدمہ لڑنے گیا تھا اور'دہشت گردی' کی جنگ ہماری اپنی جنگ ہے''۔ابھی تک یہ نہیں بتایا جاسکا کہ امریکہ کے ''قاضی'' کے سامنے کون سا مقدمہ پیش کیا گیا؟ کون سی دادرسی چاہی گئی؟ کیا فیصلہ صادر ہوا؟ امریکہ نے کیا ضمانتیں دیں اور اے۔این۔پی کی طرف سے کس کردار کا عہد کیا گیا؟

صلیب کی اس خدمت پر پاکستانی انتظامیہ نے اے این پی کو خصوصی پروٹوکول سے نوازا۔سگ امریکہ زرداری کے ہمراہ امریکہ میں اپنے'خداؤں' کے حضور سجدہ ریزی کے موقع پر اے این پی کے کرتا دھرتاؤں کو سب سے زیادہ نوازا گیا اور ذلت و پستی کی ہر'تقریب' میں اسفند ولی کو زرداری کے ساتھ ساتھ پیش کیا گیا۔اپنے آقاؤں کے تلوے چاٹنے کے بعد پاکستان پہنچ کر زرداری نے (اپنے خداؤں کے احکامات کی بجا آوری میں) بیان داغا کہ ''اسفند ولی کو میرے بعد سب سے زیادہ پروٹوکول دیا جائے اور پاکستان میں اس کی حیثیت میرے بعد سب سے معتبر سمجھی جائے''۔

موجودہ دور کی اس صلیبی جنگ میں'صلیبی قومیں اسلام اور اہل اسلام کو زیر کرنے کے لیے جہاں کھل کر خود سامنے آگئیں ہیں وہاں وہ ہر خطے میں اپنے غلاموں کی قطاریں بنانے میں بھی مصروف ہیں کہ کسی ایک غلام کی درگت بننے کے بعد دوسرے کو اس جنگ جھونک دیا جائے تاکہ پوری دنیا میں اپنی نام نہاد خدائی کو تحفظ ملتا رہے۔(ان شاء اللہ،مجاہدین اسلام اللہ کی تائید و نصرت سے دنیائے عالم میں صلیبیوں اور ان کے سجدہ ریزوں کا ہر میدان میں قلع قمع کریں گے اور چہار دانگ عالم میں پرچم اسلام لہرا کر ہی دم لیں گے)۔صلیبیوں نے اپنے انہیں مذموم مقاصد کے تحت پاکستان میں اپنے غلاموں کی بھرتی کی ہے۔اور اس صف میں بظاہر ایک دوسرے کی جڑیں کاٹنے والے'ایک ہی قطار میں کھڑے رہ کر اپنے آقا کے تلوے چاٹنے پر معمور ہیں۔چند ٹکڑوں کی خاطر'ضمیر و ایمان بیچنے والے اس گروہ میں ایم کیو ایم اور اے این پی بھی اکٹھی کھڑی ہیں جبکہ یہ جماعتیں اپنے قیام کے آغاز ہی سے ایک دوسرے کی مدمقابل اور باہم متصادم ہیں۔اپنے آقاؤں کے قدموں میں گرنا ان کے لیے زندگی کا سب سے بڑا اکرام ٹھہرا ہے اور انسانی لباس میں صلیبی لشکر کے ان درندوں کے خونی پنجوں پہ بوسے دینا'انہوں نے اپنے لیے سب سے بڑی سعادت قرار دیا ہے۔بئسما الشترو به انفسهم

پستی اور گراوٹ کے سفر پر گامزن یہ دونوں جماعتیں اپنے سارے اختلافات بھلا کر ایک دوسرے کی ہاں میں ہاں ملا رہی ہیں۔پرویزی ریفرنڈم سے لے کر قرآنی احکامات میں تحریف کے نام نہاد'حقوقِ نسواں بل' کی منظوری تک،لال مسجد کے عظیم سانحہ سے کر سوات میں فوج گردی تک،غیرت مند قبائل میں ناپاک فوج کے آپریشن سے لے کر جہاد افغانستان اور پوری دنیا میں جاری'دہشت گردی' کے خلاف جنگ تک کے سفرِ ارتداد میں اے این پی اور ایم کیو ایم لشکر کفار کے ساتھ کھڑی ہیں۔ابھی حال میں جب صلیبی آقاؤں نے ان جماعتوں سے ارتداد سے بھی آگے قدم اٹھانے کو کہتے ہوئے'ڈو مور' کہا تو اے این پی کی طرف سے یہ آوازہ بلند کیا گیا کہ پاکستان کا نام اسلامی کی بجائے 'عوامی جمہوریہ پاکستان' ہونا چاہیے اور کفر وارتداد کے سفر میں اس کی ہمراہی ایم کیو ایم نے فوراً اس کی تائید میں بیانات داغنے شروع کر دیے۔

جس طرح سرخ سویرے کے پجاریوں کو ماضی قریب میں ذلت و شکست کا سامنا کرنا پڑا تھا،اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مستقبل قریب میں بھی کفر والحاد کے ان پیر کاروں اُسی طرح اپنے زخم چاٹنے ہوں گے،فرق صرف اتنا ہے کہ ماضی میں شیطان لعین نے ان کے لیے امریکہ کی صورت میں ایک نیا'الٰہ' تخلیق کرتے ہوئے'اِنہیں اُس کی بندگی و عبادت کی طرف راغب کر دیا تھا لیکن اب کے یہ صنمِ اکبر بھی مجاہدین کی ضربوں سے نڈھال و بے حال ہے اور اس کے موت کے ساتھ ہی اِس کے کاسہ لیسوں کا بوریا بستر بھی ہمیشہ کے لیے گول ہو جائے گا۔

☆☆☆☆☆

جہاد فی سبیل اللہ چند شخصیات،تنظیموں اور اقوام سے مشروط نہیں،نہ یہ ان تک محدود کسی مسئلے کا نام ہے۔یہ تو حق و باطل کا وہ ازلی معرکہ ہے جو اس وقت تک جاری رہے گا جب تک اللہ سبحانہ وتعالیٰ اس دنیا کی بساط لپیٹ نہ دیں۔ملا محمد عمر اور شیخ اسامہ بن لادن حفظہما اللہ تو بس لشکرِ اسلام کے دو سپاہی ہیں.....جب کہ اسلام اللہ کا دین ہے.....وہ دین جسے اس نے اپنے رسولوں اور اہل ایمان بندوں کے لیے پسند کر لیا.....اللہ تعالیٰ محمد عمر اور اسامہ سے پہلے بھی اپنے دین کی حفاظت کرتا تھا.....ان کی زندگی میں بھی اسی نے اس دین کا دفاع کیا.....اور ان کے بعد بھی وہی اس دین کا نگہبان ہوگا!''

(شیخ ایمن الظواہری حفظہ اللہ)

# القاعدہ......افغانستان میں نئے کرزئی کے متلاشی کا اصل ہدف

رب نواز فاروقی

سرزمین افغانستان فراعنہ وقت اور نمارید زمانہ کا قبرستان ثابت ہوئی ہے۔1842 میں صلیبی برطانیہ اور 1989 میں سوویت یونین اور اب امریکہ و یورپ سمیت صلیبی اتحاد کو اپنے منطقی انجام تک پہنچانے میں اسلامیان افغانستان اور ان کی نصرت کے لیے آئے ہوئے مجاہدین اسلام کا کردار بہت بے مثال ہے۔آج ہر گزرتے دن کے ساتھ امریکی کامیابی کا امکان دور سے دور ہوتا جا رہا ہے اور صلیبی شکست کے دن قریب سے قریب تر ہو رہے ہیں۔مجاہدین نے محض اللہ کی مدد و نصرت سے صلیبی لشکروں کو چاروں شانے چت کر دیا ہے۔صلیبیوں کے اس انجام کی خبر اُن کے تجزیوں،تبصروں آئمۃ الکفر کے بیانات ہانکے پکارے دے رہے ہیں۔

برطانیہ کا وزیر اعظم گورڈن براؤن کہہ رہا ہے کہ 2008 میں القاعدہ کے درجنوں کمانڈر قتل ہو جانے کے باوجود برطانیہ کے لیے اب بھی القاعدہ بہت بڑا خطرہ ہے۔اس لیے اتحادی افواج کو 2010 میں افغانستان سے نکل جانا چاہیے۔برطانیہ جنوری 2010 میں کانفرنس کی میزبانی کرنا چاہتا ہے،جس میں افغانستان سے نکلنے کا لائحہ عمل طے ہو۔ہیلری اور اوباما کی پریشانی بھی چھپائے نہیں چھپتی۔امریکہ کے اندر مجاہد نضال کا کارنامہ نُورٌ عَلیٰ نُور ہے۔ان حالات میں صلیبی دنیا افغانستان سے نکلنے کا 'باعزت' راستہ تلاش کر رہی ہے لیکن ساتھ ہی ساتھ انہیں یہ فکر بھی کھائے جا رہی ہے کہ افغانستان سے نکلنے کے بعد ہمارا حشر بھی سوویت یونین والا نہ ہو جائے۔

افغانستان سے مکمل طور پر انخلا یا جزوی واپسی کے بعد صلیبی دنیا کسی طور بھی اُس کو امارت اسلامیہ کے روپ میں دوبارہ نہیں دیکھ سکتی،اس لیے وہ کرزئی کے بعد مسلمان نما افراد یا گروہوں کو اپنے کٹھ پتلی کے طور پر دیکھنا چاہ رہے ہیں۔مذاکرات کی میز تو گذشتہ سال سے ہی سعودی عرب،دبئی وغیرہ میں سجائی جا چکی ہے لیکن اب کے پاکستان بھی کسی نہ کسی طور اس عمل میں ملوث ہو کر اپنے ترپ کے پتے پھینک کر امریکہ پر احسان کرنا چاہ رہا ہے۔گذشتہ آٹھ سالوں میں صلیبی لشکروں کی میزبانی کی بدولت پاکستانی نظام افغان مجاہدین میں اپنی ساکھ کھو بیٹھا ہے اور وہ اب سے امریکی کٹھ پتلی کے سوا کوئی حیثیت دینے کے لیے تیار نہیں بقول مولانا فضل اللہ نصرہ اللہ امریکہ کو مزید فوج افغانستان میں بھیجنے کی ضرورت نہیں کیونکہ اس کا کام پاکستانی فوج بخوبی سرانجام دے رہی ہے۔

وسطِ نومبر میں افغانستان میں اہم سرکاری عہدوں پر رہنے والی دو شخصیات کے یکے بعد دیگرے بیانات مستقبل کی امریکی حکمت عملی اور نظامِ پاکستان کی خواہشات کا پتہ دے رہے ہیں۔10 نومبر کو افغانستان کے سابق وزیر اعظم اور حزب اسلامی کے سربراہ گلبدین حکمت یار نے ایک انٹرویو پیغام میں کہا ہے کہ ''امریکہ اگر افغانستان سے انخلا کا اعلان کر دے تو اسے باعزت راستہ دیا جا سکتا ہے۔القاعدہ کی غلط حکمت عملی کی وجہ سے طالبان حکومت کا خاتمہ ہوا۔اسامہ بن لادن زندہ ہیں۔فدائی حملوں کے حوالے سے حکمت یار نے کہا کہ وہ ایک دشمن کو مارنے کے لیے دس مسلمانوں کو شہید کرنے کے حق میں نہیں۔سابق افغان وزیر اعظم نے کہا ہے کہ ان کا نیٹ ورک پورے افغانستان میں پھیلا ہوا ہے تاہم ان کا حقانی نیٹ ورک سے کوئی تعلق نہیں۔پاکستان کی مدد کے بغیر امریکہ کابل تک نہیں آ سکتا تھا،اس لیے یہ کہنا مذاق ہے کہ پاکستان مجاہدین کی مدد کر رہا ہے۔روس اور ایران نے نائن الیون سے قبل ہی احمد شاہ مسعود کے ذریعے افغانستان پر قبضے کی کوشش کی تھی۔ماسکو نے سترہ ہزار فوجی بھیجنے کا فیصلہ کیا تھا''۔پاکستان میں ہونے والے فدائی حملوں پر افسوس کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ ہم ایسی کارروائیوں کو جائز نہیں سمجھتے۔اگر یہ حملے طالبان کر رہے ہیں تو اُن کو افغانستان آ کر غیر ملکیوں کو نکالنے میں اپنی توانائیاں صرف کرنی چاہئیں۔ان کا کہنا تھا کہ اگر امریکہ اور یورپ افغانستان چھوڑنے پر رضامند ہو جائیں تو حزب اسلامی ان کے ساتھ برابری کی بنیاد پر بات کر سکتی ہے۔

> **امریکہ القاعدہ کو اپنا اصل حریف سمجھ رہا ہے اور ملا متوکل بھی القاعدہ اور طالبان کا فرق بیان فرما رہے ہیں۔حکمت یار بھی القاعدہ ہی کی شناعت بیان کر رہے ہیں۔**

11 نومبر 2009 کو امارت اسلامیہ افغانستان کے سابق وزیر خارجہ ملا عبدالوکیل متوکل نے کابل میں امریکی ٹی وی سی این این سے انٹرویو کے دوران کہا کہ طالبان کا ایک حصہ امریکہ سے ملاقات کے لیے تیار ہے۔تمام طالبان امریکہ سے مذاکرات کے لیے تیار نہیں ہوں گے لیکن اگر امریکہ افغانستان سے نکل جائے تو بعض طالبان کا ایسا کوئی ایجنڈا نہیں ہے۔طالبان دنیا کے لیے خطرہ نہیں ہیں اور لچکدار رویہ اپنا سکتے ہیں۔یہ ممکن ہے کہ طالبان افغان سرزمین امریکہ پر حملے کی منصوبہ بندی کے لیے استعمال نہ ہونے دیں۔ملا متوکل نے کہا کہ طالبان سمجھتے ہیں کہ حامد کرزئی کے ساتھ مذاکرات کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا اور اس کی حکومت نا اہل ہے۔ملا متوکل نے کہا کہ افغانستان میں شرعی نظام نافذ کیا جائے گا۔لڑکیوں کو پردے کی شرط کے ساتھ تعلیم حاصل کرنے کی اجازت ہوگی جبکہ لڑکوں اور لڑکیوں کے تعلیمی ادارے علیحدہ علیحدہ ہوں گے۔

انہوں نے کہا کہ افغانستان میں امریکی انخلا میں پاکستان کا کردار بہت اہم ہے۔اس سلسلے میں سعودی عرب میں شاہ عبداللہ کی کوششوں سے گذشتہ سال مذاکرات ہو چکے ہیں اور مجھ سے اس سلسلے میں متعدد امریکی سفارت کار ملاقاتیں بھی کر چکے ہیں (امریکہ وکیل متوکل کو ممکنہ طور پر ثالث خیال کرتا ہے)۔ملا متوکل کے بیان کے چند روز بعد امریکہ کے ساتھ ملا متوکل کی قیادت میں چار رکنی وفد کی ملاقات امریکی سفیر لیفٹیننٹ جنرل کال ریکن بیری کے ساتھ کابل میں ہوئی۔اس

ملاقات میں طالبان کو افغانستان کے 6 صوبوں ہلمند، قندھار، کنڑ، نورستان، جلال آباد اور ارزگان میں شریعت نافذ کرنے اور طالبان کے حوالے کرنے کی پیش کش کی گئی۔ یہ پیش کش مشروط ہے، اس کی دو شرائط ہیں، ا۔ طالبان ان صوبوں میں موجود فوجی تنصیبات پر حملے نہیں کریں گے، ۲۔ طالبان' القاعدہ کی سرکوبی کے لیے اتحادی فورسز کی مدد کریں گے۔

یاد رہے کہ ملا متوکل نے 2001 میں امریکی جارحیت کے دو ماہ بعد خود کو امریکی حکام کے حوالے کر دیا تھا اور بعد ازاں اٹھارہ ماہ انہوں نے امریکہ کی قید میں گزارے اور 14 اکتوبر 2003 کو بگرام میں قائم ہوائی اڈے سے قندھار پہنچے۔ امریکی جارحیت سے قبل یہ اطلاعات بھی تھیں کہ شیخ اسامہ بن لادن کو پناہ دینے کے حوالے سے ملا متوکل کے امیر المؤمنین سے اختلافات بھی تھے۔ بی بی سی (7 اکتوبر 2003) کے مطابق ''یہ بات بھی سامنے آچکی ہے کہ ملا وکیل متوکل طالبان کے اعتدال پسندوں کے ایک گروہ کی قیادت کر رہے ہیں جو چاہتا ہے کہ اسامہ بن لادن' افغانستان چھوڑ دیں تا کہ امریکہ افغانستان میں طالبان کے خلاف کارروائی نہ کر سکے''۔ تین چار سال قبل ملا متوکل نے خفیہ اشاروں پر ''الفرقان'' نامی تنظیم قائم کی تھی، لیکن افغانیوں کے لیے اس تنظیم میں دلچسپی کا کوئی سامان نہیں تھا۔ اس لیے جلد ہی اس کا ''خاتمہ بالخیر'' ہو گیا۔

دوسری طرف آئی ایس آئی کے سابق سربراہ اور میڈیا میں اپنا تشخص امریکہ مخالف کے طور پر بنا کر رکھنے والے حمید گل' جو کہ اب بھی پاکستانی فوج کے فرنٹ مین کی حیثیت سے فوج کے موقف کی توجیہات کرنے اور مجاہدین کے تاثر کو خراب کرنے میں ماہر مشاق کی حیثیت رکھتا ہے' نے کہا کہ ''حکمت یار بہت باخبر اور پاکستان کو چاہنے والے ہیں، وہ جو کہہ رہے ہیں وہ بالکل صحیح ہو گا''۔

یہ بات بھی قارئین کے لیے دلچسپی کا باعث ہو گی کہ حکمت یار کو سعودی عرب میں سیاسی پناہ دے کر افغانستان بھیجنے کی آپشن پر غور کیا جا رہا ہے۔ الجزیرہ کے مطابق سعودی عرب میں مغربی حکام اور افغان مصالحت کاروں کے درمیان مذاکرات دبئی، لندن اور افغانستان میں اس سال کے اوائل سے ہو رہے ہیں۔ ان مذاکرات میں حکمت یار کے داماد غیرت بجیر شامل ہیں، ان مذاکرات میں اس بات پر غور کیا جا رہا ہے کہ حکمت یار کو افغانستان واپس جانے کی اجازت ہو اور ان پر کوئی مقدمہ بھی قائم نہ ہو گا (الجزیرہ ۲۷ فروری ۲۰۰۹)۔ امریکہ کے مطلوب افراد کی فہرست سے حکمت یار کا نام بھی نکال دیا جائے گا اور تین سال سعودی عرب میں جلاوطنی کاٹ کر واپس افغانستان جانے کی راہ ہموار کی جائے گی۔ اس سلسلے میں رچرڈ ہالبروک حکمت یار کے قریبی ساتھی داؤ عابدی سے ملاقات بھی کر چکا ہے (۱۴ مئی ۲۰۰۹، القمر آن لائن)۔

یہاں ماضی قریب میں گلبدین حکمت یار کے بیانات کو ملاحظہ کرنا متعلقہ مضمون کے حوالے سے مفید ہو گا۔

9 مارچ 2007 کو انہوں نے امریکی خبر رساں ایجنسی اے پی کو ایک انٹرویو کے دوران کہا ''ہم طالبان سے تعاون ختم کر کے کرزئی سے مذاکرات کے لیے تیار ہیں۔ کرزئی حکومت سے مذاکرات ہو سکتے ہیں اگر غیر ملکی حملہ آور انہیں لڑائی ختم کر کے مذاکرات کرنے کی اجازت دیں اور جو بھی طے ہو اس کی پاسداری کی جائے، ہمارے پاس بڑی تعداد میں جنگجو موجود ہیں جو لمبے عرصے تک غیر ملکی افواج کے خلاف لڑنے کی صلاحیت رکھتے ہیں''۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ حزب اسلامی سے تعلق رکھنے والے کمانڈرز کی ایک بڑی تعداد پہلے ہی افغان کٹھ پتلی مرتد حکومت میں شامل ہے، جن میں حزب کی حکومت میں صوبوں کے گورنرز، وزرا اور شوریٰ کے رکن شامل ہیں۔

> صلیبی لشکروں کی میزبانی کی بدولت پاکستانی نظام افغان مجاہدین میں اپنی ساکھ کھو بیٹھا ہے اور وہ اب سے امریکی کٹھ پتلی کے سوا کوئی حیثیت دینے کے لیے تیار نہیں۔

اوباما کے نام خط میں حکمت یار نے افغان مسئلے کے حل کے لیے 9 نکاتی تجاویز دیں۔

حکمت یار نے اوباما کے نام کھلے خط میں بش کی پالیسیوں میں تبدیلیاں لاتے ہوئے امریکہ کو موجودہ بحرانوں سے نکلنے کا مشورہ دیا ہے بصورتِ دیگر امریکہ کو درپیش بحرانوں میں خطرناک حد تک اضافہ ہو سکتا ہے۔ پشتو زبان میں گیارہ صفحات پر مشتمل تفصیلی خط میں 34 نکات بیان کیے گئے ہیں، جن میں 9 نکات پر مشتمل افغان مسئلے کا حل تجویز کیا گیا ہے، جس میں کہا گیا ہے کہ اگر امریکہ افغانستان سے باعزت طور پر واپس جانا چاہتا ہے تو اس کا واحد حل یہ ہے کہ تمام غیر ملکی 'ملک سے نکل جائیں، عبوری غیر جانب دار حکومت کو اقتدار منتقل کیا جائے، آزادانہ اور منصفانہ انتخابات کا انعقاد کیا جائے، تمام سیاسی قیدی غیر مشروط طور پر رہا کیے جائیں، مستقل فائر بندی کی جائے، وہ تمام تر معاہدے بھی غیر موثر قرار دیے جائیں جو قابض افواج نے افغانوں پر مسلط کیے ہیں۔ حکمت یار نے اپنے خط میں اس بات کی بھی ضمانت دی ہے کہ افغانستان میں پوست کی کاشت، ہیروئن کی تیاری اور تجارت کا راستہ بھی روکا جائے گا۔

ان تمام بیانات کو بنظرِ غائر دیکھا جائے تو درج ذیل حقائق سامنے آتے ہیں۔

☆ امریکہ کرزئی کی بجائے معتدل طالبان یا جمہوریت پر یقین رکھنے والی سابقہ مزاحمتی قوت حکمت یار کے آپشن پر بیک وقت کام کر رہا ہے شاید کہ اس طرح کوئی ایسا پارٹنر مل جائے جو علاقہ کی صورت حال کو امریکی خواہشات و احکامات کے مطابق ''دیانت داری'' کے ساتھ کنٹرول کر سکے۔

☆ ماضی قریب میں بھی امریکی حکام بالخصوص ہیلری اس بات کا عندیہ دے چکے ہیں کہ معتدل طالبان سے مذاکرات بھی ممکن ہیں اور معاملات بھی طے کیے جا سکتے ہیں اور معتدل طالبان کی تعریف یہ کی گئی کہ جن کا القاعدہ سے تعلق نہ ہو گویا کہ امریکہ القاعدہ کو اپنا اصل حریف سمجھ رہا ہے اور ملا متوکل بھی القاعدہ اور طالبان کا فرق بیان فرما رہے ہیں۔ حکمت یار بھی القاعدہ ہی کی شناعت بیان کر رہے ہیں۔

☆ پاکستانی خفیہ ادارے ایسے وقت میں' جب امریکہ بری طرح شکست کا سامنا کر رہا ہے' اپنی قسمت آزمانے کی کوششوں میں پھر سے افغانستان میں اپنی مذموم سازشوں کا جال پھیلانے میں سرگرداں ہیں۔ حکمت یار کا تازہ بیان اور ملا متوکل کے انٹرویو میں اسی سازش کی بُو آ رہی ہے کہ آئی ایس آئی پھر سے اپنے پٹے ہوئے پتے آزمانے کی کوشش کر رہی ہے۔

☆ حکمت یار اور ملا متوکل دونوں پاکستانی نظام کے دیے گئے ٹاسک پر کام کر رہے ہیں اور دونوں نے ہی پاکستان کے تشخص کو امریکہ کے سامنے اچھا کر کے پیش کرنے کی کوشش کی ہے اور دونوں کے بیانات کی آئی ایس آئی سے متعلقہ افراد اور اخبارات نے بہت پذیرائی کی ہے

(بقیہ صفحہ ۲۸ پر)




اسبابِ دنیا کے مارے ہوئے اور ہر طاقت ور سے مرعوب ہونے والے ان عقل مندوں کو ہمیشہ کمزوروں، بے سروسامان لوگوں اور مظلوموں کی فتح کا کبھی بھی یقین نہیں آتا۔ یہ اس لمحے بھی اپنی عقل کے گھوڑے دوڑا رہے ہوتے ہیں جب لوگوں کے ہاتھ ان کے گریبان تک جا پہنچتے ہیں۔ ان کی تلواریں ان کا سر کاٹ رہی ہوتی ہیں یا ان کی بندوقوں سے نکلنے والے شعلے ان کے آرام دہ مسکنوں کا نشانہ لے رہے ہوتے ہیں۔ یہ ایسے لمحے میں بھی سوچتے ہیں کہ ان مظلوم، مجبور، مقہور اور بے چارے انسانوں میں یہ ہمت اور طاقت کہاں سے آ گئی کہ یہ ہمارے یا ہمیں تحفظ دینے والی عظیم قوتوں کے سامنے آ کھڑے ہوئے۔ یقیناً انہیں کسی نے اکسایا ہے۔ کوئی ہے جو ان کی مدد کر رہا ہے، انہیں دولت، اسلحہ اور پناہ فراہم کر رہا ہے ورنہ ان کی کیا مجال کہ یہ اتنی بڑی طاقت کا مقابلہ کر سکیں۔ ان دانش وروں، تبصرہ نگاروں، تاریخ دانوں اور نمک خوار انسانی حقوق کے ترجمانوں کی حیثیت زمیندار کے اس منشی کی طرح ہوتی ہے جس کا گریبان ایک گاؤں کے مظلوم ''کمی'' یعنی بے حیثیت مزدور تھام لیتے ہیں اور اسے اس واقعے پر یقین تک نہیں آتا۔ بس اپنی آنکھیں گھماتے ہوئے یہی بڑبڑاتا نظر آتا ہے کہ تمہیں چودھری کے دشمنوں نے اکسایا ہے، تم کسی کی شہ پر یہ سب کچھ کر رہے ہو، تمہیں یہ زبان کس نے دی ہے۔ کاسہ لیس قوم کے لیڈروں کی حیثیت بھی زمینداروں کے منشیوں سے مختلف نہیں ہوتی۔ انہیں بھی یہ یقین ہوتا ہے کہ اس دنیا میں نیلے آسمان کے نیچے صرف ایک ہی طاقت ہے، جس کے وہ باج گزار اور نمک خوار ہیں۔ ان کاسہ لیس، مرعوب اور احساس کمتری کے مارے ہوئے راہ نماؤں کا ساتھ ایک ایسا طبقہ دے رہا ہے جو اس دنیا کے اسباب کا حساب بڑے سلیقے سے رکھتا ہے۔ یہ سپر پاور ہے، اس کے پاس اس قدر قوت ہے، یہ جس ملک میں چاہے اپنی مرضی کی حکومت قائم کرے، الٹائے، اپنے دشمن کو کیفرِ کردار تک پہنچائے۔ اس کے سامنے کسی کی کیا مجال۔ یہ دانش مند اور ذہین کہلانے والا طبقہ بڑے غضب کا کہانی ساز ہوتا ہے۔ جہاں کہیں نہتے لوگوں نے فتح حاصل کی، طاقت ور پر غلبہ حاصل کیا، یہ فوراً ایک لمبی کہانی سنانے لگتے ہیں۔ مثلاً یہ کہ ان کو فلاں قوت نے اسلحہ دیا تھا، پناہ دی تھی۔ اصل میں اس علاقے میں ریگستان اور پہاڑ ایسے تھے کہ انہیں چھپنے میں آسانی تھی، عالمی حالات ہی ایسے ہو گئے تھے کہ بڑی قوت کو نکلنا پڑا اور نہ یہ کمزور لوگ فتح حاصل نہ کرتے۔ یہ لوگ ویت نام کی فتح کو ان ساٹھ لاکھ انسانوں کی قربانی سے تعبیر نہیں کرتے بلکہ کہتے ہیں کہ اصل میں چین اور روس ساتھ دے رہے تھے ورنہ چارفٹ کے ویت نامی ریمبو جیسے دیومالائی امریکیوں سے جیت سکتے تھے۔ یہ پندرہ لاکھ افغانوں کی شہادت کو روس کی شکست کا ذمہ دار نہیں ٹھہراتے بلکہ لمبی لمبی کہانیاں سنائیں گے۔ کیسے مدد آئی، کیسی اسلحہ پہنچا، کیسے عالمی برادری نے ساتھ دیا۔ میں انسانی جرأت اور بہادری کے ان منکروں کی باتیں سنتا ہوں تو جی چاہتا ہے کہ ساری دنیا کا اسلحہ ان بزدلوں اور مرعوب لوگوں کے گھروں میں پہنچا دوں اور کہوں کہ اب اسے چلا کر اپنے سامنے والے پلاٹ پر ہی قبضہ کر کے دکھاؤ تو ان کی نیند اڑ جائے گی۔ طاقت کے یہ پجاری اور دنیاوی اسباب پر یقین رکھنے والے یہ مرعوب افراد لوگوں کی نفرت اور اس سے جنم لینے والی تحریکوں پر بھی ویسی ہی منطقیں جھاڑتے رہتے ہیں۔

لیکن اب شاید انہیں کہانی گھڑنے، جواز تلاش کرنے اور طاقت اور قوت کی کاسہ لیسی کا حق ادا کرنے کے لیے خاصی مشکل پیش آنے والی ہے۔ یہ لوگ اب تک صرف اس دلیل پر چلتے تھے کہ افغان جہاد کی اگر امریکہ مدد نہ کرتا، پاکستانی فوج اور خفیہ ایجنسیاں ساتھ نہ دیتیں تو یہ ناکام ہو جاتا۔ میں یہاں افغانوں کی تاریخ اور ان کے ہاتھوں ذلت سے شکست کھائے ہوئے برطانیہ کی بات نہیں کرنا چاہتا۔ میں تو مستقبل کی بات کرنا چاہتا ہوں جسے اب سب نے پڑھ لیا ہے اور ان بزدل دانشوروں کے طاقتور آقا نے تسلیم کر لیا ہے کہ اب افغانستان میں شکست ہمارا مقدر ہو چکی ہے۔ آیئے دیکھیں اس آٹھ سالہ جنگ میں نہتے، مظلوم، بے کس اور لاچار افغانوں سے کون کون لڑ رہا تھا۔ 1949 میں بننے والے نیٹو اتحاد کے اٹھائیس ممالک جن میں امریکہ، برطانیہ، فرانس، سپین، ناروے، پولینڈ، ہالینڈ، جرمنی، یونان، اٹلی اور کینیڈا شامل ہیں۔ اقوام متحدہ کے تمام ممالک کی مالی مدد اور ایسے ممالک کی افواج بھی جو نیٹو میں شامل نہیں جیسے آسٹریلیا۔ ان کے پڑوس میں نہ تو ایران کا ساتھ تھا اور نہ ہی تاجکستان اور ازبکستان کا۔ پاکستان تو وہ سرزمین تھی جہاں سے پہلے تین سالوں میں 57 ہزار دفعہ جہاز اڑے اور انہوں نے افغانوں کے جسموں کے پرخچے اڑائے، نہ سعودی عرب اور نہ کوئی اور مسلم ملک کہ چند بوریاں اناج کی ہی بھیج دے۔ بظاہر دنیا کے وہ تمام اسباب جو ان 28 ملکوں کی افواج اور عالمی طاقت کو شکست دینے کے لیے ہوتی ہیں، ان میں سے ایک بھی میسر نہیں ہے اور اس وقت میرے سامنے دنیا کے 22 بڑے جنگی تجزیہ نگاروں کے مضامین کھلے پڑے ہیں جو یہ کہہ رہے ہیں کہ افغانوں سے یہ جنگ جیتی نہیں جا سکتی۔ وہ کہتے ہیں کہ اس وقت نیٹو افواج کی اموات اوسطاً 8 افراد ہر ہفتہ ہیں، جبکہ 80ء کی دہائی میں سوویت افواج کی شرح اموات 5 افراد ہر ہفتہ تھی۔ سوویت افواج ایک لاکھ تھیں اور ان کے ساتھ روس کی تیار کردہ چاک و چوبند افغان فوج تھی۔ ان کے ٹینک اور بکتر بند گاڑیاں سارے ملک میں دندناتی تھیں لیکن پھر بھی شکست کھا گئیں جبکہ نیٹو افواج چند میل کے علاقوں سے باہر نہیں نکل پا رہیں۔ تنگ آ کر جنرل پیٹریاس نے یہاں تک کہہ دیا کہ افغان روز مر رہے ہیں، تباہ ہو رہے ہیں، ہم ان سے صلح کی بات کرتے ہیں لیکن کوئی ہمارے ساتھ بیٹھ کر بات کرنے کو تیار نہیں ہوتا۔ ڈیڑھ لاکھ افغان فوج اور 82 ہزار پولیس بھرتی کرنے کی منصوبہ بندی بھی ہوئی ہے لیکن افغانوں نے ناکام بنا دی۔ مجھے 1867ء کا وائسرائے جان لارنس یاد آتا ہے، جس نے کہا تھا کہ افغانستان کی فتح ناممکنات میں سے ہے۔ ہمیں ایک سپاہی بھی اُس سمت نہیں بھیجنا چاہیے بلکہ اپنے علاقے ہندوستان کو پُرامن بنانا چاہیے۔ اُس کی یہ تقریر اس وقت ہر مغربی تجزیہ نگار کی زبان پر ہے اور افغانستان میں شکست کی کہانی اُن کا قلم لکھ رہا ہے۔

ایسے میں مجھے اپنے ان طاقت پرست اور اسباب دنیا پر بھروسہ کرنے والوں پر ترس آ رہا ہے۔ سوچ رہے ہوں گے، کیسے ثابت کریں گے کہ افغانوں نے یہ جنگ اکیلے نہیں جیتی۔ اس دفعہ تو نہ کوئی عالمی طاقت ان کے ساتھ تھی۔ روس، چین، بھارت، کون تھا جو ساتھ دیتا، نہ پاکستان کی افواج اور نہ خفیہ ایجنسیاں۔ کہانی کیسے بنائی جائے گی۔ کہانی بن بھی نہیں سکتی، میرا اللہ ایسے لوگوں کے سامنے مثالوں پر مثالیں دیتا رہتا ہے کہ وہ جسے چاہے غلبہ دے، جسے چاہے عزت دے لیکن کوئی اُسے طاقت مانیں تو!!!




اوباما نے ہالبروک کے توسط سے ویت نام کی جنگ پر تفصیلی کتاب لکھنے والے مؤرخ سے رابطہ کیا اور اس سے پوچھا کہ ویت نام کی تاریخ سے ہمیں افغانستان میں کچھ فائدہ حاصل ہوسکتا ہے کہ نہیں؟ اوباما آج کل جنرل میک کرسٹل کی درخواست پر غور کر رہا ہے' جس میں اس نے مزید 40 ہزار فوجی افغانستان بھیجنے کی اپیل کی تھی۔ اوباما نے متذکرہ بالا مؤرخ سے مشورہ کیا کہ ویت نام جنگ کے تناظر میں ہمیں مزید فوج افغانستان بھیجنی چاہیے یا نہیں؟ مؤرخ کا جواب 'نہیں' میں تھا۔

وائٹ ہاؤس کے ترجمان کا کہنا تھا کہ اوباما آج کل ویت نام جنگ پر لکھی کتابیں پڑھ رہا ہے۔ امریکی وزارت دفاع نے عارضی طور پر 3200 فوجی بھیجنے کا اعلان کیا ہے جبکہ اس کے مطابق 35 ہزار مزید فوجی بھیجنے پر غور کیا جارہا ہے، جن میں 1 ہزار ٹرینز بھی ہوں گے۔ منظوری کی صورت میں یہ 35 ہزار فوجی اگلے سال بھیجے جائیں گے۔ مزید فوج افغانستان بھیجنے میں ایک رکاوٹ بجٹ بھی ہے۔ امریکی بجٹ مسلسل خسارے میں جارہا ہے جبکہ ایک اندازے کے مطابق افغانستان میں موجود ایک فوجی پر سالانہ 10 لاکھ ڈالر خرچ آرہا ہے۔ جدید اسلحے کے سلسلے میں کی جانے والی تحقیق اور مجاہدین کے حملوں کی وجہ سے ہونے والا مالی نقصان اس کے علاوہ ہے۔ مجاہدین کی طرف سے مسلسل بڑھتے ہوئے بارودی سرنگوں کے حملوں کی وجہ سے بھی امریکی فوج کو خاصا مالی نقصان اٹھانا پڑ رہا ہے۔ بارودی سرنگ اور ریموٹ کنٹرول بم حملوں سے بچنے کے لیے خصوصی گاڑیاں تیار کی جارہی ہیں۔ بارودی سرنگ سے بچنے کے لیے تیار کی جانے والی گاڑیاں پہلی بار 2003 میں افغانستان بھیجی گئی تھیں۔ ان کا نام Mine resistant, Ambush Protected (MARP) رکھا گیا۔ ان 16 ہزار گاڑیوں کی تیاری پر 268 ارب ڈالر لاگت آئی تھی۔ اتنی محنت اور اتنا سرمایہ خرچ کرنے کے باوجود یہ گاڑیاں ناکام ہوگئیں اور بارودی سرنگوں کا شکار ہوتی رہیں۔ یہ گاڑی 7 سے 24 ٹن وزنی ہوتی ہے اور اس میں جدید جاسوسی آلات اور ریموٹ کنٹرول کو ناکارہ بنانے کے جدید جیمر لگے ہوئے ہیں۔ اس کے علاوہ ان کا آرمر یعنی حفاظتی پلیٹ بھی زیادہ مضبوط ہوتی ہے۔ ان سب کے باوجود ان کے ناکام ہونے کی وجہ امریکی یہ بتاتے ہیں کہ طالبان نے زیادہ طاقتور اور تباہ کن بارود استعمال کرنا شروع کردیا ہے۔ ان گاڑیوں کی ناکامی کے بعد مزید 504 ارب ڈالر خرچ کیے جارہے ہیں، جس سے ان گاڑیوں میں افغانستان کے حالات کے مطابق تبدیلیاں لائی جارہی ہیں۔

مزید فوج بھیجنے میں دوسری رکاوٹ امریکی فوجیوں کا گرتا ہوا مورال اور خودکشی کے بڑھتے ہوئے واقعات ہیں۔ امریکہ کے فوجی ہسپتال افغانستان سے اپاہج ہوکر واپس آئے۔ یہ تعداد 2001 سے لے کر اب تک زخمی ہوکر آنے والے تمام فوجیوں کے ایک تہائی کے برابر ہے۔ تیزی سے بڑھتی ہوئی ہلاکتیں اور روز بروز اپاہج فوجیوں کی تعداد میں اضافہ سے جہاں امریکی عوام میں جنگ مخالف رائے پیدا ہوئی ہے' وہاں فوجیوں میں بھی نفسیاتی دباؤ اور پریشانی بڑھی ہے۔ اس نفسیاتی دباؤ اور خوف کا شکار ہو کر وہ خودکشی کا ارتکاب کرنے لگے ہیں۔ اس سال امریکی فوجیوں کی خودکشی کی تعداد نے سابقہ تمام ریکارڈ توڑ دیے ہیں۔ اس سال اب تک 140 سے زاید فوجی خودکشی کر چکے ہیں، اب تک ایک سال میں خودکشی کا ریکارڈ 140 تھا۔ امریکی تاریخ میں پہلی بار ایسا موقع آیا ہے کہ عام شہریوں کے مقابلے میں فوجیوں میں خودکشی کی شرح زیادہ ہے۔ فوجیوں میں خودکشی کی شرح 20.02 فیصد ہے جبکہ عام شہریوں میں 19.5 فیصد ہے، یہ شرح 2005 کے مقابلے میں دوگنا ہے۔ 2005 میں یہ شرح 12.5 تھی۔ امریکی فوجیوں کی اکثریت نفسیاتی مریض بن چکی ہے، میجر نضال کے ہاتھوں 13 امریکی فوجیوں کی ہلاکت اور افغانستان میں سوائن فلو کی وبا نے امریکی فوجیوں کے حوصلے مزید پست کردیے ہیں۔ اپنے گھروں سے دور افغانستان میں بیٹھے' امریکی فوجیوں پر مزید پابندیاں لگ گئی ہیں۔ اکٹھے کھیلنے، اکٹھے کھانا کھانے اور بغل گیر ہونے پر پابندی ہے۔

نیٹو اتحاد میں شامل ممالک اور امریکہ کے آپس میں اختلافات بھی بڑھ رہے ہیں۔ امریکی وزیر دفاع رابرٹ گیٹس نے نیٹو ممالک کی افواج پر تنقید کرتے ہوئے کہا ہے کہ ''نیٹو افواج مکمل طور پر تربیت یافتہ نہیں ہیں، وہ گوریلا فوج کے ساتھ جنگ کے فن سے نا آشنا ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ افغانستان میں مزاحمت پر قابو نہیں پایا جارہا۔ امریکی فوج جن علاقوں میں تعینات کی گئی' وہاں مزاحمت میں نمایاں کمی آئی ہے''۔ گیٹس کے اس الزام کے جواب میں ہالینڈ کے وزیر خارجہ نے کہا کہ ''ہماری افواج مکمل تربیت یافتہ ہیں اور یہ الزامات بے بنیاد ہیں''۔ افغانستان میں شکست کے آثار دیکھتے ہوئے صلیبی ایک دوسرے پر الزامات تھوپ رہے ہیں۔ امریکی فوج کی طرف سے گذشتہ ماہ صوبہ نورستان اور خوست میں قائم اڈے خالی کرنے کے بعد برطانیہ نے بھی فرار کی ہی پالیسی اپنائی ہے۔ برطانوی وزیر اعظم گورڈن براؤن نے اعلان کیا کہ ''اگلے سال ہلمند کے بہت سے اضلاع کا کنٹرول افغان فوج کے حوالے کردیا جائے گا''۔ برطانوی فوجی افغانستان میں دیے گئے اسلحے کے ناقص ہونے کا رونا رو رہے ہیں اور ہلمند میں شکست' اسی کا نتیجہ قرار دے رہے ہیں۔

برطانوی فوج کی اس پالیسی کی بنیادی وجہ برطانوی عوام میں جنگ مخالف جذبات میں شدت ہے۔ ہلمند کے ضلع نادعلی میں ایک افغان فوجی کے ہاتھوں پانچ برطانوی فوجیوں کی ہلاکت سے بھی عوام میں دہشت پھیلی ہے۔ اس واقعہ سے ایک ہفتہ پہلے ہونے والے سروے کے مطابق 63 فیصد برطانوی عوام کا یہ مطالبہ تھا کہ افغانستان سے فوج واپس بلائی جائے۔ جبکہ 64 فیصد کے مطابق افغانستان کی جنگ جیتنی ناممکن ہے۔ ہلمند کے واقعہ کے ایک ہفتہ بعد ہونے والے ایک سروے کے مطابق 73 فیصد عوام فوج واپس بلانا چاہتے ہیں۔ یہ سروے برطانوی ٹیلی ویژن ''چینل فور'' کی طرف سے کیے گئے تھے۔ برطانیہ ہی کے ایک ریڈیو کے مطابق افغانستان میں طالبان مجاہدین مکمل طور پر منظم ہیں اور 34 میں سے 20 صوبوں میں طالبان کے گورنر تعینات ہیں۔

افغانستان میں اپنی شکست کے آثار دیکھ کر صلیبی بدحواس ہوچکے ہیں اور ہر وہ طریقہ اپنانے کی کوشش کررہے ہیں جس سے وہ افغانستان سے جان چھڑا سکیں۔ صلیبی افواج کی بدحواسی کا اندازہ صوبہ بادغیس کے ضلع بلا مرغاب کے معرکے سے لگایا جاسکتا ہے۔ بلا مرغاب میں 2 نیٹو فوجی اچانک لاپتہ ہوگئے، جن کے بارے میں پتہ چلا کہ وہ طالبان کی قید میں ہیں۔ نیٹو افواج نے اُنہیں بازیاب کروانے کے لیے افغان فوج کے ساتھ مل کر آپریشن کیا، مجاہدین سے جھڑپ کے دوران نیٹو افواج نے طیاروں اور ہیلی کاپٹروں سے مدد طلب کی۔

(بقیہ صفحہ ۳۳ پر)




افغانستان کو تخت و تاراج کرنے اور قریہ قریہ شہر شہر کے درودیوار پر اپنی بربریت کے خونی نشان نقش کرنے والے امریکی فوجیوں کو ایک طرف طالبان کی سرفروشانہ جدوجہد نے مایوس کر رکھا ہے تو دوسری جانب نیٹو کے گیدڑوں کو طالبان کی روحانی قوت نے ڈھیر کر دیا ہے۔ انہیں کوئی راہ نہیں سجھائی دیتی کہ کیا کیا جائے۔ امریکی ویب سائیٹ www.hauntednewjersy.com/media نے اپنی رپورٹ میں افغانستان کے صوبے بامیان کے پہاڑوں کے ساتھ موجود امریکی بیس کیمپ میں کام کرنے والے فوجیوں کی دردناکی کی کہانیاں شائع کرتے ہوئے طالبان کی روحانی فورس کے نام کی اصطلاح استعمال کر کے دنیا کو ششدر کر دیا ہے جو امریکیوں کے لئے لمحہ فکریہ اور درس عبرت ہے۔ اس کہانی کی تفصیل کچھ یوں ہے۔ غزنی سے بامیان کے درمیان شروع ہونے والے پہاڑی سلسلے سے پہلے امریکی افواج کا ایک آپریشنل ہیڈ کوارٹر ہے جسے فوب غزنی کہا جاتا ہے۔ ہیڈ کوارٹر کے سامنے ہویدا بڑے پہاڑوں نے امریکیوں کی زندگی اجیرن کر رکھی ہے کیونکہ یہاں ایسے قدرتی سانحے منصۂ شہود پر آتے ہیں کہ امریکی سائنسدان دنگ رہ جاتے ہیں۔

> امریکہ کی رجمنٹ پانچ سو چار کے جریدے 'فورٹ پرائنس' نے اپنی اشاعت میں تسلیم کیا ہے کہ اچانک پیدا ہونے والی لہریں کیمپ کا ریڈیائی رابطہ پل بھر میں جام کر دیتی ہیں۔ ریڈار کام کرنا چھوڑ دیتے ہیں اور زمین پر ایک چیونٹی تک کو تلاش کر لینے والے سٹیلائٹس چشم زدن میں کام کرنے سے منحرف ہو جاتے ہیں۔

امریکی سائنسدان ابھی تک متجسس بنے ہوئے ان واقعات کی کوئی توجیہہ تو پیش نہ کر سکے لیکن امریکی فلمسازوں نے وہاں رونما ہونے والے تحیر انگیز واقعات کی روشنی میں انہیں (طالبان کی روحانی فورس) کا نام الاٹ کر کے ایک فلم بھی بنا ڈالی گو کہ اس فلم کی نمائش شروع نہیں ہوئی لیکن اوبجیکٹیو نامی اس فلم نے بحث و مباحث کے کئی در کھول دیئے ہیں کہ آخر یہ کیا ہے کہ آبجیکٹیو کی ریلیز سے پہلے امریکی پیراشوٹ کے ایک آن لائن جریدے نے بھی اپنی رپورٹ میں تصدیق کی ہے کہ غزنی کے آپریشنل کیمپ میں رونما ہونے والے عجیب و غریب واقعات بھوتوں کی کارروائیاں ہیں۔ لیکن اس نکتے کو سائنسدان مسترد کر دیتے ہیں اور نہ ہی اسکی کوئی سائنسی وجہ دریافت کرنے میں کوئی کامیابی سمیٹ سکے۔ اجنبی سائنسی لہروں میں ایٹمی موجودگی کے سگنلز اور اچانک پیدا ہونے والے مقناطیسی میدان فوب غزنی اور اس کے اطراف میں پھیلے ہوئے پراسرار پہاڑوں میں امریکی فوج کے ساتھ تسلسل سے پیش آنے والے واقعات و حادثات میں جہنّم رسید ہونے والے فوجی جوانوں کے ورثا نے فلم ساز پر مقدمہ دائر کر دیا ہے تا کہ فلم کی ریلیز سے کمائی جانیوالی دولت سے انہیں بھی حصّہ مل سکے۔ غزنی کے ان پہاڑوں نے کئی امریکیوں کی زندگیوں کا چراغ گل کر ڈالا۔ پہاڑوں کی طرف جانے والے فوجی پراسرار طور پر لاپتہ ہو گئے۔

امریکی فوجی ماہرین اور دیگر تفتیشی ماہرین نے اس نقطے پر اتفاق کیا ہے کہ آٹھ سال قبل جنگی قلعہ میں مارا جانے والا سی آئی اے کا گماشتہ جیری بھی طالبان کی روحانی فورس کا شکار بن کر زندگی کی بازی ہار گیا۔ ڈینل میرک اور جان ہارٹس فلمی دنیا کے دو بڑے نام ہیں انہوں نے کہا ہے کہ غزنی کی یہ انوکھی و نرالی پہاڑیاں دراصل افغانستان کا (برمودا ٹرائی اینگل) ہے۔ یہاں خطرناک قسم کی ریڈیائی لہریں پیدا ہوتی ہیں جو امریکیوں کو نگل جاتی ہیں۔ علاوہ ازیں یہاں کبھی کبھار مقناطیسی میدان پل بھر میں ابھرتا ہے۔ ایک سال پہلے یہاں کوئی بھی ایسی مقناطیسی لہروں کے بارے میں نہیں جانتا۔ یہاں تعینات امریکن 504 پیراشوٹ رجمنٹ کے جریدے نے اپنی خصوصی رپورٹ میں ان واقعات کی تفصیل بیان کی تھی۔ اور پھر ان تجسس آمیز رپورٹ کے شائع ہونے کے بعد فلمی دنیا کے گرووں و ہدایت کاروں نے ایک فلم بنائی۔

واقعات تحریر کرنے سے قبل یہ بتانا ضروری ہے کہ امریکی سی ائی اے نے یہاں کچھ اجنبی قسم کی ریڈیائی لہروں اور جوہری مواد کی حرکات و سکنات کا پتہ چلایا تھا۔ ایٹمی لہروں کی موجودگی کا پتہ سب سے پہلے سی ائی اے کے اس یونٹ نے تلاش کیا تھا جو سٹیلائٹس کی مدد سے دنیا بھر میں جوہری نقل و حمل کو کنٹرول کرتا ہے۔ امریکی ترجمانوں نے سب سے پہلے القاعدہ کو دشنام دیا کہ وہ یہاں ایٹمی ہتھیاروں کے تجربے کرتی ہے۔ نائن الیون کے بعد انہی ریڈیائی لہروں کو بنیاد بنا کر القاعدہ کی جوہری سرگرمیوں کے چرچے کئے گئے لیکن سچ تو یہ ہے کہ امریکی ماہرین ان سگنلز کو ٹھیک طرح سے سمجھ نہ پائے اور نہ ہی وہ اسکی وجوہات تلاش کرنے میں بامراد ٹھہرے۔ امریکیوں کی مغز خوری سے پتہ چلا کہ یہاں زندگی کے کوئی آثار نہیں ہیں۔ یاد رہے کہ یہ علاقہ امریکیوں کے لئے کوئی نامعلوم نہ تھا۔ افغان روس جنگ میں یہ جگہ مجاہدین اسلام کا محفوظ ترین علاقہ تھا۔ غزنی کے اس پہاڑی سلسلے کے راستوں میں تباہ ہونے والے روسی جہازوں کے ڈھانچے، انسانوں کی ہڈیاں، خندقیں اور قبریں آج تک موجود ہیں۔ روس نے جنگ کے دوران یہاں کارپٹ بمباری کی اور ہزاروں بارودی سرنگیں بچھا دیں۔ یہاں اطراف و جوانب میں ریگستان پتھریلے پہاڑ اور بے آب و گیاہ صحرا موجود ہیں۔ امریکیوں نے یہاں قبضہ جمایا تو انہوں نے القاعدہ کے مجاہدین سے ان پہاڑوں کی پراسراریت کے متعلّق تفتیش کی لیکن انہیں ناکامی کا سامنا کرنا پڑا۔

امریکی فوج نے اس علاقہ پر بمباری سے گریز کی پالیسی اپنائی۔ سقوط کابل کے بعد امریکہ نے یہاں ایک بیس کیمپ بنایا. شروع میں یہاں صرف امریکی میرین تھے لیکن بعد میں اتحادی سورماؤں اور افغان نیشنل آرمی کے دستے بھی لگائے گئے۔ امریکی بیس کی تشکیل سے پہلے یہاں کی ریڈیو ایکٹیوٹی کے متعلّق چند افراد کو آگاہی حاصل تھی۔ امریکی گوریلے حالات کی سنگینی سے لاعلم تھے. لیکن جب ان ریڈیائی لہروں نے امریکیوں کو نگلا تو واشنگٹن کے تھنک ٹینکس کے ہاتھ پھول گئے، دماغ سٹھیا گیا اور تمام قابلیت پل بھر میں جام ہو گئی۔ ناکامی کے بعد اسے بھوتوں کا کرشمہ کہا اور دوسروں نے روحانی فورس کا نتیجہ اخذ کیا۔ یوں تو یہاں کے واقعات کی تفصیل بڑی طویل ہے لیکن کچھ کا تذکرہ ضروری ہے. بیس کیمپ کی حفاظت کرنے والے فوجیوں پر رات کے اوقات میں بچے حملہ کر دیتے ہیں۔ یہ بچے اچانک نمودار

ہوتے ہیں اور اچانک ہی غائب ہوجاتے ہیں۔ایک ایسا ہی واقعہ امریکی بٹالین چھ سو چار انفنٹری یونٹ سے تعلّق رکھنے والے فوجیوں کارپورل جیکسن اور کارپورل پینٹر کے ساتھ پیش آیا۔

سن دو ہزار دو میں دونوں ایک ٹاور پر ڈیوٹی کر رہے تھے کہ انہوں نے چند کوس دور ایک لڑکی کو بکریوں کے ساتھ دیکھا۔انہوں نے فوری طور پر اندھیرے میں استعمال کی جانیوالی عینکیں استعمال کیں تو انکی حیرت کی انتہا نہ رہی کہ وہ بکریوں سمیت غائب ہوگئی۔چند منٹوں بعد وہی لڑکی ان کے تمام حفاظتی اقدامات کو روندکر انکے ساتھ ٹاور پر موجود تھی۔لڑکی شدید غم وغصّے سے چلا رہی تھی۔دونوں فوجی دم دبا کر بھاگ گئے۔کیمپ میں کام کرنے والا ریڈار اکثر اوقات جام ہوجاتا ہے جس کو ماہرین نے مقناطیسی لہروں کا شاخسانہ قرار دیا لیکن وہ ایسی مقناطیسی لہروں کی اچانک آمد کا کوئی تریاق ڈھونڈنے میں ناکام ہوگئے۔امریکہ کی رجمنٹ پانچ سو چار کے جریدے فورٹ پراگنس' نے اپنی اشاعت میں تسلیم کیا ہے کہ اچانک پیدا ہونے والی لہریں کیمپ کا ریڈیائی رابطہ پل بھر میں جام کردیتی ہیں۔ریڈار کام کرنا چھوڑ دیتے ہیں اور زمین پر ایک چیونٹی تک کو تلاش کر لینے والے سٹیلائٹس چشم زدن میں کام کرنے سے منحرف ہوجاتے ہیں۔جریدے کے مطابق یہاں ڈیوٹی کرنے والے فوجی ڈرے ڈرے اور سہمے ہوئے ہیں کیونکہ دو چار دن کے وقفے کے بعد انہیں ایسی جان لیوا اور عقل کو دنگ کردینے والی بلاؤں سے واسطہ پڑتا ہے۔

امریکی ماہرین خوف وحزن کے جال میں جکڑے ہوئے فوجیوں کی شکست خوردہ نفسیات کا علاج کرتے ہیں اور دلاسہ دلاتے ہیں کہ یہ بھوت ہیں۔اس بیس کیمپ پر امریکی میرین کے ہمراہ وقت گزارنے والے امریکی جریدے (فورٹ پراگنس) کے ایڈیٹر کیون مرنے بھی اپنی رپورٹ میں ایسے واقعات کی تصدیق کی ہے۔امریکہ کے جنگی وخونی لشکر نے افغانستان میں لاکھوں بے گناہوں کو بارود کے آتش فشاں میں جلا کر بھسم کردیا۔انہیں شاید معلوم نہیں کہ ایک بے گناہ انسان کا خون ناحق' ہمیشہ قاتلوں کا پیچھا کرتا رہتا ہے. قاتل چاہے سزا سے بچ کیوں نہ جائے لیکن اسکے ضمیر میں ہر وقت بے قراری کا طوفان برپا رہتا ہے اور وہ بے قراری و بے چینی کو ساتھ لئے سسک سسک کر ایڑیاں رگڑ کر موت کی وادیوں میں اتر جاتا ہے۔اس پر مستزاد یہ کہ جب ظلم حد سے زیادہ بڑھتا ہے تو پھر فطرت یزداں کی طرف سے آسمانوں سے مدد بھی اترا کرتی ہے۔مٹھی بھر طالبان نے نیٹو کے لشکر کو زچ کر رکھا ہے۔اور یہی فلسفہ اس سچّائی کو بے نقاب کرتا ہے کہ مجاہدین کو خدا کی نصرت وشفقت حاصل ہے۔غزنی کے فوب کیمپ میں رونما ہونے والے واقعات چاہے بھوتوں کی کارروائی ہو یا اس کا کوئی سائنسی تحرک ہو۔اس کے متعلّق رائے زنی کرنا آسان نہیں لیکن ایک سچ تو یہ بھی ہے کہ تمام واقعات امریکی شکست کی چغلی کھا رہے ہیں۔دنیا بھر کے تمام مسلمان اگر خدا کی رسی کو تھام کر یک جان بن جائیں تو دنیا کی تمام بڑی طاقتیں مل کر بھی مسلمانوں کا مقابلہ کرنے سے قاصر ہیں کیونکہ مسلمانوں کے پاس ایک ایسا کرشمہ ہے جسے کوئی شکست سے ہمکنار نہیں کرسکتا۔اور وہ ہے خدا کی مدد ونصرت لیکن المیہ یہ ہے کہ ہم مالک کائنات کے احکامات کو فراموش کرچکے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ آج مسلمان ذلت آمیز زندگی بسر کرنے پر مجبور ہیں۔

☆☆☆☆☆

## بقیہ: القاعدہ: افغانستان میں نئے کرزئی کے متلاشی امریکہ کا اصل ہدف

بلکہ نوائے وقت نے تو دونوں کے بیانات پر ادارے تک داغ ڈالے ہیں۔

☆ الحمدللہ صلیبیوں کو افغانستان بھر سے گذشتہ آٹھ سالوں کے دوران جاری جہاد کے قائدین میں سے کوئی ایک فرد بھی باوجود تمام تر ترغیبات کے' نہیں مل سکا جو جہاد سے غداری کرکے اُن کے دام میں پھنس کر میر جعفر ومیر صادق کی تاریخ دہرائے۔

☆ دنیا بھر کے صلیبی ہر اُس فرد یا گروہ کو قبول کرنے پر تیار اور آمادہ ہیں جو اُن کے نظام کو تسلیم کرکے اس میں داخل ہوجائے چاہے وہ بظاہر اسلام پسند ہی کیوں نہ ہوا گروہ جمہوریت کو اپنا کر اس میں شامل ہوجائیں تو وہ پھر عالمی نظام طاغوت کو قابل قبول ہے۔

☆ دنیائے کفر اس فرد یا گروہ کو زندہ رہنے کا حق دینے کے لیے بھی تیار نہیں جو اُس کے نظام کو سرے سے ہی تسلیم نہیں کرتے۔

جمہوریت کا دم بھرنے والی اسلامی تحریکات سے تعلّق رکھنے والے اور کفر کے ساتھ مکالمہ اور مفاہمت کے علمبردار' بعض دانش ورقسم کے لوگوں نے تو بہت پہلے سے صلیبیوں کو ایسے مشوروں سے نوازا تھا کہ طالبان اور القاعدہ میں فرق کرکے اُن سے معاملہ کرو، اگر فرق نہیں ہے تو فرق پیدا کرو۔درحقیقت ایسی کالی بھیڑیں ہی کفر واسلام کے صاف اور واضح معرکے کو کنفیوژ کرکے بزعم خود غیر جانب دارانہ رویہ اپنائے بیٹھے ہیں۔اسی قسم کے ایک دانش ور خورشید احمد کا کہنا تھا''اس سلسلے میں ایک اسٹرے ٹیجک حماقت یہ کی گئی ہے کہ القاعدہ' افغان طالبان اور پاکستانی طالبان کو ایک وحدت سمجھ کر تینوں کو ایک ہی لاٹھی سے ہانکنے کے فلسفے کے تحت دشمن خیال کرکے نشانہ بنایا جارہا ہے اور بش صاحب کے ساتھ زرداری صاحب اور رحمان ملک یہی فتویٰ دے رہے ہیں حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ تینوں الگ ہیں اور ان کے مقاصد، طریق کار، اہداف، زیر معاملہ مسائل (Bargaining Issues) مختلف ہیں۔اول تو یہ ایک نہیں، اور اگر ایک ہوتے ہیں جب بھی حکمتِ عملی کا تقاضا یہی تھا کہ ان میں فاصلہ رکھا جاتا، پیدا کیا جاتا، اور الگ الگ معاملہ کرنے کی کوشش ہوتی مگر ایسی سفارت کاری اور سیاسی حکمت عملی کی توقع نہ بش سے تھی اور نہ مشرف نے اس کا کوئی عندیہ دیا اور نہ زرداری اور رحمان ملک اس کا کوئی اشارہ دے رہے ہیں''۔(ترجمان القرآن، نومبر ۲۰۰۸ء ص ۱۱،۱۲)

یہاں یہ امر چشم کشا ہے کہ تمام صلیبی قوتیں القاعدہ سے ہی خائف کیوں ہیں؟ حقیقت یہ ہے کہ اب القاعدہ محض کسی تنظیم کا نام نہیں رہا بلکہ دنیا بھر میں کفریہ طاقتوں اور طاغوتی قوتوں کو للکارنے اور خلافت علی منہاج النبوۃ جہاد کے ذریعے قائم کرنے کے لیے جہاں بھی محنت ہو رہی وہ سبھی کفر کے لئے القاعدہ ہیں' چاہے اُن کا نام کوئی بھی ہو۔یہ مجاہدین فی سبیل اللہ کفار سے کسی بھی قسم کی مفاہمت یا مصالحت کرنے کو خلافِ شریعت سمجھتے ہوئے اور کفر سے مکالمہ بازی کو بھی اسلام سے دھوکہ خیال کرتے ہیں۔اسی طرح یہ مجاہدین صلیبیوں کے تمام شعائر آزادی، حقوق انسانی، امن، ویلفیئر وغیرہ کو کفر کے شعائر گردانتے ہیں اور ان میں سے کسی بھی اصطلاح کی کوئی اسلامی تعبیر نہیں کرتے۔اب ہم خود سمجھ سکتے ہیں کہ دنیائے کفر کو ایسے عقاید ونظریات کے حامل افراد اور گروہ کیونکر ہضم ہوسکتے ہیں' جو کفر کو جڑ سے ہی ختم کرنے کے درپے ہیں اور کسی طور بھی کفار کے غلبے اور تسلط کو برداشت کرنے کے لیے فقہی حیلے تلاش کرنے کو دینِ متین کے ساتھ غداری سمجھتے ہیں۔

☆☆☆☆☆

# سفید پرچموں کی دوبارہ آمد اور کالے پھریروں کی اٹھان

ڈاکٹر ولی محمد

قسط دوم

مُلّا داداللہ شہیدؒ نے دعویٰ کیا تھا کہ آنے والا سال یعنی 2007ء صلیبیوں کے لیے ہلاکت خیز سال ثابت ہوگا۔ مجاہدین نے شہیدؒ کے اس دعوے کو سچ کر دکھایا اور 2007ء میں جہاں صلیبیوں کی ہلاکتوں میں 22 فیصد اضافہ ہوا وہیں ایک اندازے کے مطابق صلیبی و مرتد افواج پر ایک سال میں تقریباً 2000 سے زاید بارودی کارروائیاں ہوئیں۔ صرف جون 2007ء میں بم حملوں کی تعداد 234 تھی۔ اس طرح فدائی حملوں میں تقریباً 70 فیصد اضافہ ریکارڈ کیا گیا۔ اس طرح مجاہدین نے جہاں مزاحمت کو اپنے نقطہ عروج پر پہنچانے کا ہدف حاصل کیا، وہیں جہاد کے اساسی مقصد یعنی اعلائے کلمۃ اللہ اور نفاذِ شریعت پر بھی اپنی توجہ مرکوز رکھی۔ چنانچہ اس سال جن علاقوں پر مجاہدین کا قبضہ مستحکم ہوا، وہاں مجاہدین نے شرعی عدالتیں قائم کیں۔ چوروں، ڈاکوؤں اور جرائم پیشہ افراد کو سرعام سزائیں دی اور اپنے زیر انتظام علاقوں میں مثالی امن و امان قائم کر کے امارت اسلامیہ افغانستان کے دور کی یاد تازہ کر دیں۔ اس کا براہ راست نتیجہ یہ ہوا کہ عامۃ المسلمین جو پہلے ہی چوروں اور سفاک وار لارڈز پر مشتمل کٹھ پتلی کابل حکومت اور اس کے حکام سے تنگ تھے، طالبان مجاہدین کے ہم نوا اور پشتی بان بن گئے۔ طالبان کی اس خوبی اور کامیابی کا اعتراف مغربی ذرائع ابلاغ کو بھی کرنا پڑا۔

یہ راہ جہاد میں پیش کی گئی قربانیوں اور نفاذِ شریعت کے لیے کیے گئے اقدامات ہی کا ثمر تھا کہ 2007ء کے اختتام تک افغانستان کے اکثریتی علاقوں پر یا تو مجاہدین کی باقاعدہ عمل داری قائم ہو چکی تھی یا مجاہدین وہاں مستقل طور پر موجود تھے۔ برطانوی تھنک ٹینک انٹرنیشنل کونسل آف سکیورٹی اینڈ ڈویلپمنٹ کے ایک تحقیقی جائزے کے مطابق نومبر 2007ء میں افغانستان کی 54 فیصد سرزمین پر طالبان مستقل طور پر موجود تھے جبکہ 38 فیصد علاقے میں وہ جزوی طور پر موجود تھے اور صلیبی و مرتد افواج پر کاری ضربیں لگا رہے تھے۔

2008ء میں مجاہدین نے اپنی جنگی حکمتِ عملی کو مزید وسیع کرتے ہوئے اعلان کیا کہ وہ جنگ کے سابقہ انداز یعنی بارودی سرنگوں، ریموٹ کنٹرول حملوں، فدائی کارروائیوں اور گھات لگا کر حملہ کرنے کے ساتھ ساتھ نئے انداز کے حملے بھی کریں گے۔ امیر المومنین کے نائب اور معروف مجاہد کمانڈر ملا برادر حفظہ اللہ نے مارچ 2008ء میں جاری ہونے والے اپنے ایک بیان میں کہا کہ ''کفار کی ہمارے ملک پر جارحیت کے ارتکاب نے ہم پر جہاد کو فرض کر دیا ہے، چنانچہ جہاد کے آغاز ہی سے اس کی شدت میں اضافہ ہوتا چلا آ رہا ہے۔ اب جبکہ موسم سرما کا اختتام ہو رہا ہے اور بہار کی آمد ہے تو امارتِ اسلامیہ افغانستان بھی ملک کے طول و عرض میں ''آپریشن عبرت'' کا آغاز کر رہی ہے۔ اس نئے آپریشن کا مقصد یہ ہے کہ دشمن کو افغانستان سے نکلنے پر مجبور کرنے کے لیے اس پر اس انداز سے حملے کیے جائیں، جس کا اس نے کبھی سوچا بھی نہ ہوگا۔ ان حملہ آوروں نے گھروں پر بم باریاں، شہریوں کو شہید اور معصوموں پر تشدد اس امید پر کیا ہے کہ شاید اس سے افغان جہاد سے دست بردار ہو جائیں گے لیکن صلیبیوں کی قوت اور دولت جہاد کو دبانے میں ناکام ہوئی ہے۔

اس نئے آپریشن میں پرانے جنگی حربوں کے ساتھ ساتھ نئی طرز کی عملیات بھی شامل ہیں، جن کے ذریعے ہم دشمن کو ملک بھر میں گھیریں گے۔ ہم کفار کے مکمل انخلا یا شکست اور کابل کو کفار کی غلامی سے نجات دلا کر وہاں اسلامی شریعت کے نفاذ تک جہاد جاری رکھیں گے۔ مجاہدین اپنی کارروائیوں میں مزید شدت اور تیزی لائیں کیونکہ (الحمدللہ) دشمن کا حوصلہ ٹوٹ چکا ہے اور اس میں مجاہدین کا سامنا کرنے کا دم خم باقی نہیں رہا۔ وہ صرف نہتے مسلمانوں کے گھروں پر بم پھینک کر دنیا کے سامنے مجاہدین کی شہادت کے جھوٹے دعوے کر سکتا ہے اور سمجھتا ہے کہ یہ بم باریاں مسئلے کا حل ہیں۔ لیکن اس کی اس ذہنیت نے ہزاروں افغان مسلمانوں کو مجاہدین کی صفوں میں شمولیت کی ترغیب دی ہے''۔

واضح رہے کہ صلیبیوں نے ستمبر 2007ء میں ملا برادر حفظہ اللہ کی شہادت کا جھوٹا دعویٰ کیا تھا جس کی تردید چند روز بعد ہی ملا برادر نے فون پر ذرائع ابلاغ سے رابطہ کر کے خود ہی کر دی تھی۔ ملا برادر کے اعلان کے بعد مجاہدین نے شہروں کے اندر اور باہر دشمن کے اہم مراکز وغیرہ پر ہلکے اور بھاری ہتھیاروں سے کثیر تعداد میں حملے کیے۔ یہ مختلف انداز کی کارروائیاں تھیں، جن کا سامنا صلیبی و مرتد افواج نے پہلے نہیں کیا تھا۔ اس نوعیت کی کارروائیوں میں قندھار جیل پر ہونے والے حملے کو بہت شہرت ملی۔ اس کارروائی میں مجاہدین نے پہلے ایک آئل ٹینکر، جس میں 18 سو کلو گرام بارودی مواد بھرا گیا تھا، کو جیل کی عمارت کے باہر کھڑا کر کے راکٹوں سے اڑا دیا۔ جس سے جیل کا مرکزی دروازہ اور بیشتر دیواریں تباہ ہو گئیں۔ اس کے ساتھ ہی کم از کم 30 موٹر سائیکل اور کئی گاڑیوں پر سوار مجاہدین جیل کے اردگرد سے نمودار ہوئے اور جیل کی حفاظت پر مامور کینیڈین و افغان فوجیوں کو ہلاک یا بے بس کر کے لاؤڈ سپیکروں پر اعلان کیا کہ ''چلو آزادی کی طرف، ظالموں سے نجات کا وقت آن پہنچا ہے''۔ یوں انتہائی مختصر وقت میں 1500 کے قریب افراد کو رہا کروا لیا گیا، جن میں 900 سے زاید مجاہدین شامل تھے۔ ان میں سے 160 ایسے کمان دان بھی تھے، جنھیں کٹھ پتلی عدالتوں سے سزائے موت سنائی جا چکی تھی۔

14 جون 2008ء کو ہونے والی اس کارروائی میں 100 سے زائد مجاہدین نے شرکت کی۔ اللہ تعالیٰ کی مدد و نصرت سے ہونے والی اس انتہائی کامیاب کارروائی نے صلیبیوں اور ان کے حواری مرتدین کے چھکے چھڑا دیے۔ افغانستان میں نیٹو فوج کے ترجمان جنرل کارلوس نے اعتراف کیا کہ جنگی حکمت عملی کے اعتبار سے یہ ایک کامیاب ترین کارروائی تھی۔ لیکن یہ اپنی نوعیت کی واحد کارروائی

**مجاہدین کے ہاتھوں ہر محاذ پر شکست کھانے کے بعد صلیب کے پجاریوں نے کوئی جائے امان نہ پا کر بالآخر اپنا روایتی پرانا حربہ آزماتے ہوئے مذاکرات کے نام پر مجاہدین کی صفوں میں تقسیم پیدا کرنے کی کوشش کی۔**

# اسلام میں مغرب کے تصور جہاد کی کوئی گنجائش نہیں

مستشرقین نے اسلام کی جو تصویر بنائی ہے، اس میں اسلام کو ایک خون آشام تحریک کی حیثیت سے پیش کیا گیا ہے، جو شمشیر بدست، انسانوں پر اپنے عقائد و نظریات ٹھونستی پھرتی ہے۔ یہ بدطینت مستشرقین خوب جانتے ہیں کہ اسلام اس تصور سے قطعاً پاک ہے۔ لیکن اس ہتھکنڈے سے کام لے کر در اصل وہ اسلامی جہاد کے اصل محرکات و اسباب کو مسخ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ مگر ہمارے مسلمان محققین ......... یہی شکست خوردہ محققین ......... اسلام کی پیشانی سے "داغ" کو دھونے کے لیے اٹھ کھڑے ہوتے ہیں اور ایسے دلائل کی تلاش میں لگ جاتے ہیں، جن سے وہ یہ ثابت کر سکیں کہ اسلام میں جہاد صرف "مدافعانہ جنگ" ہے۔ حالانکہ یہ لوگ اسلام کی فطرت اور اس کے اصل کارنامے سے قطعاً نابلد ہیں، انھیں یہ تک معلوم نہیں ہے کہ اسلام ایک عالمی اور انسانی مذہب ہے، اس کا یہ ناگزیر حق ہے کہ وہ انسانوں کی آزادی کے لیے خود اقدام کرے۔ عصرِ حاضر کے ان مرعوب و ہزیمت خوردہ اربابِ تحقیق کے ذہنوں پر دین کا وہ تصور غالب ہے جو اصلاً مغرب کا تصور مذہب ہے۔ مغربی تصور کے لحاظ سے دین محض ایک عقیدہ کا نام ہے، اس کا مقام ضمیر ہے، زندگی کے عملی نظام سے اسے کوئی واسطہ نہیں ہے۔ یہی وجہ ہے کہ دین کے نام پر جب کوئی جنگ لڑی جاتی ہے تو اہلِ مغرب کے نزدیک اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کچھ لوگ دوسروں پر اپنا عقیدہ اور نظریہ جنگ کے ذریعے زبردستی ٹھونسنا چاہتے ہیں۔

لیکن اسلام میں دین کا یہ تصور کبھی نہیں رہا اور نہ اس تصور کے تحت اس نے کبھی علمِ جہاد بلند کیا ہے۔ اسلام انسانی زندگی کا خدائی نظام ہے، جو صرف اللہ تعالیٰ کی بندگی کا قائل ہے، اس کے نزدیک الوہیت کا صحیح مظہر حاکمیتِ خدا ہے، اسی طرح یہ نظام انسان کی عملی زندگی کے بڑے سے بڑے مسائل سے لے کر روزمرہ کے چھوٹے چھوٹے معاملات کی مکمل تنظیم کرتا ہے۔ اس کا نظامِ جہاد در اصل اس خدائی نظام کو برپا کرنے اور اسے غالب کرنے کی کوشش ہی کا دوسرا نام ہے۔ رہا عقیدہ کا معاملہ تو ظاہر ہے کہ اس کا تعلق آزادیٔ رائے سے ہے، اسلام چاہتا ہے کہ انسانی رائے کو متاثر کرنے کی راہ میں حائل ہونے والی تمام رکاوٹیں دور ہوں، اور ہمہ پہلو اسلام کا نظام غالب ہو جائے، فرد کو ہر قسم کے عقیدہ اور نظریہ کے ردّ و قبول کی آزادی ہو، اور وہ اپنی مرضی سے جو عقیدہ چاہے اختیار کر سکے۔ ظاہر ہے کہ دین کا یہ نقشہ اس نقشے کے اساسی نظریات اور تفصیل دونوں کے لحاظ سے سرتاپا مختلف ہے، جو مغرب نے پیش کیا ہے۔

چنانچہ جہاں کہیں ایسا اسلامی معاشرہ پایا جاتا ہے جو الٰہی نظامِ حیات کی عملی تفسیر و تعبیر ہو تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسے یہ حق حاصل ہوتا ہے کہ وہ اقدام کرے اور آگے بڑھ کر اقتدار کی زمام ہاتھ میں سنبھال لے اور جریدۂ عالم پر الٰہی نظامِ حیات کا نقش ثبت کر دے۔ اللہ تعالیٰ نے امتِ مسلمہ کو ایک معین عرصہ تک اگر جہاد سے روکا تھا تو یہ منصوبہ بندی کے طور پر تھا، نہ کہ کسی اصول و ضابطے کی تعلیم تھی۔ یہ تحریک کے ایک خاص مرحلے کی ضروریات کا مسئلہ تھا نہ کہ اسلام کے کسی بنیادی عقیدے اور نظریہ کا مسئلہ۔ اسی واضح بنیاد کی روشنی میں ہمیں قرآن مجید کی بکثرت ایسی آیات کا مفہوم سمجھ میں آ سکتا ہے جن کا تعلق تحریک کے بدلتے ہوئے مراحل سے رہا ہے۔ ان آیات کو پڑھتے وقت یہ خیال رکھنا چاہیے کہ ان کا ایک مفہوم وہ ہے، جو اس مرحلے کے ساتھ وابستہ ہے جس میں یہ نازل ہوئیں تھیں، دوسرا ان کا ایک عمومی مفہوم ہے جن کا تعلق اسلام کی تحریک کی ناقابلِ تغیر اور ابدی شاہ راہ حیات سے ہے۔ ہمیں ان دونوں حقیقتوں کو کبھی گڈمڈ نہ کرنا چاہیے۔ (معالم فی الطریق، سید قطب شہیدؒ)